بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# دُرودِ ابراہیمی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ ۝

”یا اللہ! دُرود بھیج حضرت محمدؐ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اور آلِ محمدؐ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر جس طرح تُو نے دُرود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السّلام پر اور آل ابراہیم علیہ السّلام پر بے شک تو تعریف کیا گیا بزرگی والا ہے۔ یا اللہ! برکتیں نازل فرما حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اور آلِ محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم پر جس طرح تُو نے برکتیں نازل کی ہیں حضرت ابراہیم علیہ السّلام پر اور آلِ ابراہیم علیہ السّلام پر بے شک تو تعریف کیا گیا بزرگی والا ہے۔“ ابن حبان فی ”صحیفہ“ والحاکم فی ”مستدرک“ والبیھقی، الشافعی)

یہ دُرود پاک رحمۃ للعالمین حضرت محمدؐ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر ماثورہ اور غیر ماثورہ صلوٰۃ میں مکمّل ترین دُرود شریف ہے۔ اِسی لیے اسے نماز کے لیے مختص کیا گیا ہے۔ اس دُرود شریف کی تلقین خود حضور نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمائی ہے۔ جیسا کہ

حدیثِ پاک میں ہے:۔

عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَیْلٰی قَالَ لَقِیَنِیْ کَعْبُ بْنُ عُجْرَۃَ فَقَالَ اَلاَ اُھْدِیْ لَکَ ھَدِیَّۃً سَمِعْتُھَا مِنَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ بَلٰی فَاھْدِھَا لِیْ فَقَالَ سَاَلْنَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَیْفَ الصَّلٰوۃُ عَلَیْکُمْ اَھْلَ الْبَیْتِ فَاِنَّ اللّٰہَ قَدْ عَلَّمَنَا کَیْفَ نُسَلِّمُ عَلَیْکَ قَالَ قُوْلُوْا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ (رواہ البخاری و بسط السخاوی فی تخریجہ واختلاف الفاظہ و قال ھکذا لفظ البخاری عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ فی الموضعین۔)

حضرت عبد الرحمٰن ابن ابی لیلیٰ روایت کرتے ہیں کہ مجھ سے حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ملاقات ہوئی۔ وہ فرمانے لگے کہ میں تجھے ایک ایسا ہدیہ نہ دوں جو میں نے حضور نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم سے سُنا۔ میں نے عرض کیا ضرور مرحمت فرمایئے۔ انہوں نے فرمایا کہ ہم حضور اقدس صلّی اللہ علیہ وسلّم سے عرض کیا یا رسول اللہ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) یہ تو اللہ تعالیٰ نے ہمیں بتلادیا کہ آپ پر سلام کس طرح بھیجیں لیکن یہ فرمایئے کہ آپ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر درُود کن الفاظ سے پڑھا جائے۔ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ارشاد فرمایا کہ اس طرح درُود پڑھا کرو "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ"...... الخ،

ہدیہ دینے کا مطلب یہ ہے کہ ان حضرات کے ہاں مہمانوں اور دوستوں کے

لیے کھانے پینے کی چیزوں کی بجائے بہترین تحائف اور ہدایا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر شریف آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیثِ مقدسہ اور حالاتِ بابرکات تھے۔ ان چیزوں کی قدر ان حضرات کے ہاں مادی چیزوں سے کہیں زیادہ تھی۔ اسی بنا پر حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو ہدیہ سے تعبیر فرمایا۔

اس حدیث کی صحت پر سب کا اتفاق ہے۔ حضرت امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے مؤطا میں حضرت امام بخاری اور حضرت امام مسلم رضی اللہ عنہما نے اپنی صحیحین میں روایت کیا ہے اور ابوداؤد، ترمذی اور نسائیؒ نے اپنی کتب میں روایت کیا ہے۔ حافظ عراقیؒ اور حافظ سخاویؒ نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ شیخ احمد صاویؒ نے فرمایا ہے کہ امام بخاریؒ نے اپنی کتابوں میں روایت کیا ہے۔ کہ حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مَنْ قَالَ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ شَهِدْتُّ لَهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِالشَّهَادَةِ وَشَفَعْتُ لَهٗ۔ یعنی جس نے یہ درود پاک پڑھا میں قیامت کے روز اس کی یہ شہادت دوں گا اور اس کی شفاعت کروں گا۔

یہ بہت ہی مشہور حدیثِ پاک ہے اور حدیث کی سب کتابوں میں کثرت سے ذکر کی گئی ہے۔ بہت سے صحابہ کرامؓ سے مختصر اور مفصل الفاظ میں نقل کی گئی ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ جب یہ آیت " اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ " (الاحزاب: ۵۶) نازل ہوئی اور حکم دیا گیا۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (اے ایمان والو تم بھی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود اور خوب سلام بھیجو) تو اسی حدیث کو عبدالرحمٰن ابن ابی لیلیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مطابق صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا۔ " قَدْ عَرَفْنَا كَيْفَ نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فَكَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ؟ " بلاشک وشبہ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام عرض کرنا جان لیا ہے" (یعنی التحیات میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ)

لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ یعنی درود شریف کس طرح عرض کریں؟ (مسلم مع نودی۔ ج۔ ا ص۱۷۵) تو حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف درود ابراہیمی کی تعلیم فرمائی، سلام کی تعلیم اس لیے نہیں دی کہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا تھا کہ سلام کرنا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سکھانے سے انہوں نے پہلے ہی سیکھ لیا ہے جو التحیات (تشہد) میں عرض کر دیا کرتے ہیں۔ آپ اب صرف صلوٰۃ یعنی درود شریف سکھلا دیجیے۔

جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ و سلام پڑھنے کا حکم نازل ہوا تو متعدد صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سلام کا طریقہ تو ہم جان چکے ہیں۔ یعنی نماز میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اور ملاقات کے وقت اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم کہنا، مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجنے کا طریقہ کیا ہے۔؟ اس کے جواب میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سے لوگوں کو مختلف مواقع پر جو درود سکھائے اُن میں سے کچھ درج ذیل ہیں۔ اگرچہ ان میں الفاظ مختلف ہیں لیکن وہ تمام درود معنی کے لحاظ سے متفق ہیں۔ اِس درود کو بیان کرنے والی یہ سب سے مشہور حدیث ہے۔ لیکن اِسی درود کو کچھ لفظی اختلاف کے ساتھ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بخاری، مسلم، ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابنِ ماجہ، امام احمد اور ابی شیبہ وغیرہ نے بھی روایت کیا ہے۔

# فضائل و اسناد درُودِ مُقدّس

درُود شریف پڑھنے کے بے شمار فضائل قرآن کریم اور احادیث نبویؐ سے ثابت ہیں۔ قرآن کریم کی مندرجہ ذیل آیت کریمہ سے درُود شریف پڑھنے کی تاکید معلوم ہو گی۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ؕ (الاحزاب ۵۶)

(بیشک اللہ اور اس کے فرشتے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجتے ہیں۔ اے مسلمانو! تم بھی ان پر درُود اور سلام بھیجو)

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ اوّل تو اللہ تبارک تعالیٰ نے اپنی صلوٰۃ سے آپ کی فضیلت ظاہر کی، پھر ملائکہ کی صلوٰۃ سے مسلمانوں کو درُود اور سلام کے پڑھنے کا حکم دیا۔ اللہ تعالیٰ کی صلوٰۃ سے دُعا مراد ہے اور مسلمانوں پر اس امر سے حضرت محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا فرض کیا۔ جہاں کہیں بھی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نام مبارک اور مقدس کا ذکر کیا جائے تو مُسلمانوں پر درُود شریف کا پڑھنا واجب ہو جاتا ہے۔ جمہور علماء کا یہی مذہب ہے۔ جو مسلمان خواہ مرد ہو یا عورت اس درُود مقدس کو تعظیم و تکریم اور نیک عقیدہ کے ساتھ پڑھے گا اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس کی تمام دینی، اُخروی اور دُنیاوی حاجتیں، مقاصد اور مطالب پُورے ہوں گے۔ اس درُود مقدس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ خوب دل لگا کر اللہ تعالیٰ کے لیے وضو کرے، پاک اور صاف کپڑے خوشبو لگا کر پہنے۔ اس کے بعد مسجد میں یا کسی دُوسری پاک اور صاف جگہ میں گیارہ بار درُود مقدس قبلہ رُخ بیٹھ کر خضوع و خشوع کے ساتھ پڑھے اور اس کا ثواب سرورِ کائنات، فخرِ موجودات

سرورِ عالم، سید الانبیاء، رسولِ خدا حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوحِ اقدس کو بخشے۔ اس کے بعد جو نیک دُعا ہو اللہ تبارک تعالیٰ سے مانگے اللہ کے فضل سے اس کی دُعا بارگاہِ الٰہی میں مقبول ہوگی۔

(درود مقدس پڑھنے سے پہلے تین بار مع بسم اللہ کے اسے پڑھیں۔ اس کے بعد درودِ مقدس پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○

(التوبہ: ۱۲۸-۱۲۹)

# درودِ مقدّس

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ اَقْوَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَفْعَالِ
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَحْوَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَصْحَابِ
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ
بَدَنِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ بَطْنِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
بَرَکَتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ بَیْعَةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
بُرَاقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ یَا اِلٰھِیْ
بِحُرْمَةِ تَوَلُّدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ تَعَبُّدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
تَھَجُّدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ
یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ ثَنَاءِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ثَوَابِ
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ثِمَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمْ یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ جَلَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

جَمَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ جَلِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
وَجْهَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّجَعْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
حُسْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ حَسَنَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
حُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ حَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
حُلْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ خُلُقِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ خِلْقَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ خُطْبَةِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ خَيْرَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ دِيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ دِيَانَةِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ دَوْلَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ دَرَجَاتِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ دُعَاءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ذِكْرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ ذَوْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ رَاْسِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ رِزْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ رَفِيْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
رِضَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ
بِحُرْمَةِ زُهْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ زَهَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
زَهْرَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ زِيْنَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ سِيَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّ سَعَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سُنَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
سِرِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سَلَامِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ شَرْعِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
شَرَفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ شَوْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ شَادِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ
صِدْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَوْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَلَوَاتِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَفَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ ضِيَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ضَمِيْرِ

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّضُحَاءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّضِيَافِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ طَلْعَةِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّطَهَارَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّطُهْرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ طَرِيْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّطَوَافِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ ظَاهِرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ ظُهْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّظِلِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
ظُهُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّظُفْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ عِشْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّعِرْفَانِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عِلْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عُلُوِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَوْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ غُرْبَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّ غَارِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّغُرَيْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ غَيْرَةِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ غَنِيْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ فَقْرِ سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ وَّ فِرَاقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ فَضْلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
فَضِيْلَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ
بِحُرْمَةِ قُرْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ قَدْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّقَنَاعَةِ وَ قُوَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ كَلَامِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّكَشْفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّكِيَاسَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
كِتَابَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّكُنْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ لَيْلِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ لِقَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ لِيَاقَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ مِعْرَاجِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ مُجَاهَدَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ مُشَاهَدَاتِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ مُلَاحَظِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ مَسَاحَةِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ نُوْرِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ نَوَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّنَصِيْرِ سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ وَّ نَفِيْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ
يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ وَدُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ وَقَاءِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ وُجُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ وَدِيْعَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ هِمَّةِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ هِدَايَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّهَدِيَّةِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِيْ
بِحُرْمَةِ يُتْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ يُسْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ ط لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ
رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ
وَسَلَّمَ بِعَدَدِ مَا هُوَ الْمَكْتُوْبُ فِي اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ
فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّ لَيْلَةٍ وَّ سَاعَةٍ وَّ نَفَسٍ وَ لَمْعَةٍ
اَلْفَ اَلْفِ مِئَةِ اَلْفِ مَرَّةٍ اِلٰى يَوْمِ الْعِلْمِ
اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَاخَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ
يَحْزَنُوْنَ ○ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○

# درودِ زہرہ بتولؓ

غوثِ وقت حضرت سید عبد العزیز دباغ فارسی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے دیوان صالحین میں حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کو اپنے والد حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ درود پڑھتے سنا الفاظ تو یہ نہ تھے (غالباً سُریانی ہوں گے) مگر معنی جو میں نے عبارت سے اخذ کئے وُہ یہ تھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ رُوْحُہٗ مِحرَابُ الْاَرْوَاحِ وَالْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْکَوْنِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ اِمَامُ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ اِمَامُ اَھْلِ الْجَنَّۃِ عِبَادِ اللّٰہِ الْمُؤْمِنِیْنَ ○

# دُرودِ تاج

## فضائل

اگر کوئی شخص زیارت جمال بے مثال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آرزو دل وجان سے رکھتا ہو تو عروجِ ماہ شب جمعہ کے بعد فراغت نمازِ عشاء کے باوضو جامہ پاک خوشبودار پہن کر ایک سو ستر (۱۷۰) بار اس درود شریف کو پڑھ کر سو رہے۔ گیارہ شب اسی طرح سے پڑھے۔ ان شاء اللہ شرفِ زیارت بابرکت سے مشرف ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِؕ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِؕ دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْاَعْدَآءِ وَالظُّلُمَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْقَرْضِ وَالْمَرَضِ وَالسَّقَمِ وَالْحُزْنِ وَالْاَلَمِؕ اِسْمُہٗ مَکْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَالْقَلَمِؕ سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِؕ صَاحِبِ الْحَیَآءِ وَالسَّخَآءِ وَالْعَطَآءِ وَالْوَفَآءِ

وَالشِّفَاءِ وَ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَ الْفَيْضِ وَالْفَضْلِ
وَاللُّطْفِ وَالْاِحْسَانِ وَ الْكَرَمِ ط جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ
طَيِّبٌ طَاهِرٌ مُعَطَّرٌ مُطَهَّرٌ مُنَوَّرٌ فِي الْبَيْتِ
وَالْحَرَمِ ط شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ الْعُلٰى
نُوْرِ الْهُدٰى كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ جَمِيْلِ الشِّيَمِ
شَفِيْعِ الْاُمَمِ ط صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ ط سَيِّدِنَا
وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَيْنِ الْعِنَايَةِ وَكَنْزِ الْهِدَايَةِ
اِمَامِ الْحَضْرَتِ اَمِيْرِ الْمُمْلَكَتِ طَرَازِ الْحُلَلِ نَاصِرِ الْمِلَلِ
سُلْطَانِ الْطَرِيْقَةِ بُرْهَانِ الْحَقِيْقَةِ زِيْنَةِ الْمَعْرِفَةِ
شَمْسِ الشَّرِيْعَةِ شَفِيْعِ الْاُمَّةِ كَاشِفِ الْغُمَّةِ عَالِي
الْهِمَّةِ سِرَاجِ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ
وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَفَوْقَ سِدْرَةِ
الْمُنْتَهٰى مَقَامُهٗ وَقَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى مَطْلُوْبُهٗ
وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ وَالْمَوْجُوْدُ

مَعْبُوْدُهٗ وَالْمَعْبُوْدُ رَبُّهٗ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ

شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِيْنَ

رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ

سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ

وَالْغُرَبَآءِ وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ

نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ وَسِيْلَتِنَا فِى الدَّارَيْنِ

صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ

وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَ

مَوْلَى الثَّقَلَيْنِ اَبِى الْقَاسِمِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِ

ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُوْرِ اللّٰهِ يَآيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ

بِنُوْرِ جَمَالِهٖ

بَلَغَ الْعُلٰى بِكَمَالِهٖ كَشَفَ الدُّجٰى بِجَمَالِهٖ

حَسُنَتْ جَمِيْعُ خِصَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

وَاَصْحَابِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا ط بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

# دُرود لکھّی

سُلطان المشائخ، واقف اسرارِ معنوی حضرت محمُود غزنوی علیہ الرحمۃ کا یہ معمُول تھا کہ ہر روز وظیفہ صِدق نیت اور فرطِ محبّت سے لاکھ بار دُرود شریف پڑھتے اور اس کا ثواب سرورِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی نذر کرتے۔ چونکہ اس قدر پڑھنے میں تمام دن گذر جاتا اور انتظامِ مملکت کے واسطے فرصت کا وقت ہاتھ نہ آتا۔ ایک رات عالمِ خواب میں رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وسلّم نے (کہ آپ ہی کی ذات بابرکات کا آخرت و دُنیا میں اُمّت عاصی کو سہارا ہے۔ خُود بادشاہِ جہاں ہیں یہ محنتِ اُمّت اور فتورِ سلطنت آپ کو کب گوارا ہے) سُلطان محمُود کو زیارت جمال جہاں آرا سے سرفراز کیا اور ارشاد زبان وحی ترجمان سے یوُں ممتاز کیا کہ :-

اے محمُود! اس دُرود شریف کو ہر روز بعد نماز فجر کے ایک مرتبہ پڑھا کر۔ لاکھ دُرود کا ثواب حاصِل ہو گا۔ اِس کی برکت سے میری محبت میں کامل ہو گا۔ اور جس قدر اس سے زیادہ پڑھتا جائے گا، اِسی قدر لاکھوں تک ثواب پائے گا۔

پس سُلطان محمُود نے برطبق ہدایت اور ارشاد جناب رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ہر روز اس دُرود شریف کی مواظبت کی، اور اس

مژدہ سے ہر شخص کو خبر کر دی۔

یہ سبب حصولِ ثواب لاکھ درود شریف کے ایک دفعہ پڑھنے میں درود خوانوں کو سرور تمام ہوا۔ اس لیے یہ درود لکھی کے نام سے موسوم ہوا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَحْمَۃِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ فَضْلِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ خَلْقِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ عِلْمِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کَلِمٰتِ اللّٰہِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كَرَمِ اللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ حُرُوْفِ كَلَامِ اللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ قَطَرَاتِ الْاَمْطَارِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَمْلِ الْقِفَارِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا خُلِقَ فِى الْبِحَارِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْحُبُوْبِ وَالثِّمَارِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا اَظْلَمَ عَلَيْهِ

اللَّيْلُ وَ اَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نُجُوْمِ السَّمٰوٰتِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ

وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ شَیْءٍ فِی الدُّنْيَا
وَالْاٰخِرَةِ ۙ صَلَوٰاتُ اللّٰهِ تَعَالٰی وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ
وَرُسُلِهٖ وَجَمِيْعِ الْخَلَآئِقِ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ
وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَقَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ وَشَفِيْعِ
الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ
وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ
وَاَهْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرَضِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَيَا اَكْرَمَ
الْاَكْرَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا دَآئِمًا
اَبَدًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ط



# درود استغاثہ

۳۹۔ صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةً وَّسَلَامًا عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَلَّتْ حِيْلَتِيْ اَنْتَ وَسِيْلَتِيْ اَدْرِكْنِيْ يَا سَيِّدِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

"اللہ تعالیٰ درود بھیجے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو نبی الامی ہیں اور ان کی آل پر، اللہ تعالیٰ اُن پر دُرود بھیجے اور سلام بھی۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے دُرود اور سلام پہنچے میری ساری تدبیریں اور حیلے ختم ہو چکے ہیں فقط میرے آپ ہی (آخری) وسیلہ ہیں۔ میرے آقا اور اللہ تعالیٰ کے پیارے رسول میری دستگیری فرمائیے۔"

یہ درود شریف علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۳۵۰ھ) سے منقول ہے۔ علامہ موصوف اعلیٰ حضرت بریلویؒ کے ہم عصر تھے۔ اس واقعہ کے راوی معروف عالم دین جناب محمد منشا تابش قصوری مدظلہ ہیں جنہوں نے اسے اپنی کتاب "اغثنی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" میں تحریر فرمایا ہے۔ یہ انہوں نے قطب مدینہ طیبہ حضرت ضیاء الدین احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجاز امام احمد رضا بریلویؒ) سے ۱۹۷۲ء میں خود سنا ہے جو اس واقعہ کے شاہد ہیں کہ بعض شرپسندوں کے اکسانے پر سُلطان عبدالحمید نے گورنر مدینہ بصری پاشا کو علامہ یوسف نبہانی کی گرفتاری کا حکم دیا۔ گورنر موصوف نے جو آپ بھی علامہ رحمۃ اللہ علیہ کا بڑا معتقد تھا، انہیں نہایت ادب و احترام کے ساتھ اپنے پاس رکھا۔ پھر بھی اس واقعہ پر سارا عالم اسلام سراپا احتجاج بن گیا اور مقتدر علماء و مشائخ نے سلطان ترکی سے ملنے کا فیصلہ کیا لیکن علامہ یوسف نبہانی نے فرمایا کہ اگر آپ کو اپیل کرنا ہی منظور ہے تو سُلطانِ ترکی سے نہیں سُلطان

کونین حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں ان الفاظ کے ساتھ استغاثہ پیش کریں۔ حضرت قطبِ مدینہؒ فرماتے ہیں کہ ہم نے یہ استغاثہ شروع کیا ابھی تین دن نہ ہوئے کہ سلطان نے علامہؒ کی باعزت رہائی کا حکم صادر فرمادیا۔

صلوٰۃ وسلام بلاشبہ جملہ دعاؤں اور عبادات کی قبولیت کے لئے وسیلۂ عظمیٰ ہے۔ دُعا جسے رحمتِ دوعالم ﷺ نے عبادت کا مغز قرار دیا ہے اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ (ترمذی) اس وقت تک قبولیت کا جامہ نہیں پہن سکتی جب تک اس کے اول آخر درُود وسلام نہ پڑھا جائے۔ اس استغاثہ یا دوہائی میں تو درُود وسلام ہے اور آقائے مکرم ﷺ سے التجا بھی۔ اس لئے اس مناجات کے ساتھ کی گئی دُعا کے رد ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ انشاء اللہ العزیز۔

۴۰۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
قَدْ ضَاقَتْ حِيْلَتِيْ أَدْرِكْنِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ○

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر درُود وسلام بھیج اور برکتیں نازل فرما۔ میرا حیلہ اور کوشش تنگ آچکے ہیں (ناکام ہوچکے ہیں) یارسول اللہ ﷺ میری دستگیری فرمایئے"

ابن عابدین نے اس درُود شریف کو اپنی کتاب میں اپنے شیخ سید محمد شاکر العقاد سے انہوں نے العبد الصالح شیخ احمد حلبی اور مفتی دمشق علامہ حامد آفندی العمادی علیہ الرحمۃ سے نقل کیا ہے کہ ایک مرتبہ وزراء دمشق نے ان کی سخت باز پرس کرنے کا ارادہ کیا۔ انہوں نے یہ رات بڑی بے چینی میں گذاری۔ اسی رات رسولِ کریم ﷺ نے انہیں خواب میں امن دیا اور اس درُود شریف کے الفاظ سکھائے کہ جب وہ پڑھیں گے تو اللہ تعالیٰ حضور پرنور شافع یوم النشور ﷺ کی برکت سے ساری تکالیف اور بے چینی دُور فرما دیگا۔ بے شمار لوگوں نے اس درُود پاک کو آزمایا۔ انتہائی مصائب میں گرفتار لوگوں نے جب یہ درُود پاک پڑھنا شروع کیا مولیٰ کریم نے انہیں رہائی

نصیب فرمائی۔ ابن عابدین ہی نے فرمایا کہ مجھے سیدی شیخ نے بتایا کہ انہیں ایک مرتبہ بہت بڑی مصیبت آئی تو انہوں نے چلتے ہوئے اس درود شریف کو دہرایا۔ وہ ابھی ایک سو قدم بھی نہیں چلے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے تنگی دور فرمادی۔ اسی طرح انہوں نے اسے ایک حادثہ میں پڑھا تھوڑے ہی وقت میں اللہ تعالیٰ نے اسے دُور فرمادیا۔ (افضل)

ابن عابدین ہی فرماتے ہیں کہ میں نے بھی اسے ایک فتنۂ عظیم میں پڑھا جو دمشق میں واقع ہوا۔ اس درُود شریف کو ابھی دو سو مرتبہ بھی نہیں پڑھا تھا کہ مجھے ایک شخص نے آکر اطلاع دی کہ وہ فتنہ ختم ہوگیا اور اللہ میری اس بات پر گواہ ہے۔

علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی فرماتے ہیں کہ مجھے یہ درُود شریف شیخ عبدالکریم بن شیخ احمد الشرباتی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب میں ملا ہے جنہوں نے اپنے شیخ عارف شیخ عبدالقادر بغدادی صدیقی سے یہ درُود شریف بیان فرمایا ہے۔ (افضل) لیکن اس میں کچھ الفاظ کی تبدیلی ہے وہ یہ ہے:۔

۴۱۔ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

قَلَّتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ ۝

"میری تدبیریں ختم ہوچکیں میری دستگیری فرمائیے"۔ (افضل) شرط یہ ہے کہ اسے دن رات میں کم از کم ایک وقت میں تین سو بار پڑھے اور شدائد کے وقت ایک ہزار بار پڑھے، یہ مجرب تریاق اور سریع الاثر ہے

## منہ اور سانس کی بدبو دُور کرنے کا درُود

۴۲۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَی النَّبِیِّ الطَّاھِرِ

"یا اللہ نبی کریم ﷺ پر درُود و سلام بھیج جو نہایت پاک صاف، مقدس نبی ہیں"۔ شیخ احمد الشرباتیؒ کی کتاب سے نقل کیا گیا ہے کہ منہ اور سانس میں جو بدبو پیدا ہوجاتی ہے اسے زائل کرنے کیلئے یہ درُود شریف ایک ہی سانس سے گیارہ مرتبہ پڑھیں بدبو دُور ہو جائیگی، نہایت مجرب ہے۔ (افضل)

# درود شریف ہزارہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ۔

# درودِ روحی

قبرستان میں زیادہ تر پڑھا جاتا ہے۔ اِس وجہ سے اس کی برکت سے رُوحوں کو نجات ملتی ہے اور اس کی برکت سے قیامت تک رُوحوں کو آرام ملتا رہتا ہے۔ جتنا زیادہ پڑھا جائے اتنا ثواب ہوگا۔ یہاں تک کہ اس کا ثواب ماں باپ کی رُوح کو بخشنے کا ایسا ثواب ہے گویا تمام عمر کے ان کے حقوق ادا کر دیئے۔ انہیں اس سے اتنا درجہ ملتا ہے کہ فرشتے بھی زیارت کو آتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الصَّلٰوۃُ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الرَّحْمَۃُ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الْبَرَکَاتُ وَصَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ

وَصَلِّ عَلٰی صُوْرَةِ مُحَمَّدٍ فِی الصُّوَرِ وَصَلِّ عَلٰی اِسْمِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَسْمَاءِ وَصَلِّ عَلٰی نَفْسِ مُحَمَّدٍ فِی النُّفُوْسِ وَصَلِّ عَلٰی قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُلُوْبِ وَصَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ وَصَلِّ عَلٰی رَوْضَةِ مُحَمَّدٍ فِی الرِّیَاضِ وَصَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰی تُرْبَةِ مُحَمَّدٍ فِی التُّرَابِ وَصَلِّ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّیَّاتِهٖ وَاَهْلِ بَیْتِهٖ وَاَحْبَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

## دوامی درود شریف

اس دوامی درود شریف کے پڑھنے کا اتنا ثواب ہے جیسے ایک شخص نے پوری دلائل الخیرات کا ورد کیا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

عَدَدَ مَا فِی عِلمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ مُلکِ اللّٰہِ

# دُرُود تنجینا

دُرُود تنجینا سے مُراد وُہ دُرُود شریف ہے جسے پڑھنے سے ہر مشکل اور ہر مہم سے نجات ملتی ہے۔ علاّمہ فاکہانی نے قمر منیر میں ایک بزرگ شیخ موسیٰ کا واقعہ بیان کیا ہے۔ کہ انہوں نے بتایا کہ ہم ایک قافلے کے ساتھ ایک بحری جہاز میں سفر کر رہے تھے کہ جہاز طوفان کی زد میں آگیا۔ یہ طوفان قہرِ خداوندی بن کر جہاز کو ہلانے لگا ہم لوگ یقین کر بیٹھے کہ چند لمحوں کے بعد جہاز ڈوب جائے گا اور ہم لقمۂ اجل بن جائیں گے کیونکہ ملاّحوں نے بھی یہ سمجھ لیا تھا کہ اتنے تند و تیز جہاز سے کوئی قسمت والا جہاز ہی بچتا ہے۔

شیخ فرماتے ہیں اس عالم افراتفری میں مجھ پر نیند کا غلبہ ہو گیا۔ چند لمحے غنودگی طاری ہُوئی۔ مَیں نے دیکھا کہ ماہِ بطحا حضرت محمدؐ رَسُول صلّی اللہ علیہ وسلّم تشریف لائے اور مجھے حکم دیا کہ تم اور تمہارے ساتھی یہ دُرُود ہزار بار پڑھو۔ مَیں بیدار ہُوا۔ اپنے دوستوں کو جمع کیا۔ وضو کیا اور دُرُود پاک پڑھنا شروع کر دیا۔ ابھی ہم نے تین سو بار دُرُود پاک پڑھا تھا کہ طُوفان کا زور کم ہونے لگا۔ آہستہ آہستہ طوفان رُک گیا اور تھوڑے ہی وقت میں آسمان صاف ہو گیا اور سمندر کی سطح پُر امن ہو گئی۔ اِس دُرُود پاک کی برکت سے تمام جہاز والوں کو نجات مل گئی۔

اِس دُرُود پاک کا نام تنجی یا تنجینا رکھا گیا۔ اِس کے بے پناہ فضائل ہیں اور بزرگانِ دین نے بارہا مرتبہ آزمایا ہے۔ جناب غوث الاعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا

کہ ایک شخص نہایت مشکل میں گرفتار ہو گیا۔ اُس نے وضو کر کے معطر ہو کر یہ دُرود پاک پڑھنا شروع کیا تو مشکل حل ہو گئی۔ اِس دُرود پاک کو جو شخص ادب واحترام سے قبلہ رُو ہو کر ہر روز تین سو بار پڑھے گا۔ اللہ کے فضل سے اس کی سخت سے سخت مشکل حل ہو جائے گی۔

شرح دلائل الخیرات کے مؤلّف نے لکھا ہے کہ جسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شوق ہو وہ خالص نیّت سے یہ دُرود پاک پڑھے اور بعد از نماز عشاء ایک ہزار بار پُورا کرے اور بستر کو معطر کر کے باوضو ہی سو جائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ چالیس روز کے اندر اندر ہی زیارت رسُولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہو گی۔ اگر اللہ کرم کرے تو ہو سکتا ہے ایک ہفتے کے اندر ہی زیارت ہو جائے۔

ایک بُزرگ کا کہنا ہے کہ جو شخص اِس دُرود پاک کو صبح و شام دس دس بار پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جائے گا۔ اور اللہ کے قہر سے نجات ملے گی۔ اللہ تعالیٰ اُسے بُرائیوں سے محفوظ رکھے گا۔ اس کے غم مٹ جائیں گے۔

اِس دُرود پاک کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ جو شخص بیماری سے تنگ آکر طبیبوں اور ڈاکٹروں سے مایوس ہو گیا ہو۔ اُسے چاہیئے کہ اس دُرود پاک کو کثرت سے پڑھے انشاء اللہ بیماری کی تکلیف سے نجات ملے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ

جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعْوَاتِ وَ رَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ وَ يَا كَافِي الْمُهِمَّاتِ وَ يَا دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ وَ يَا حَلَّ الْمُشْكِلَاتِ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ يَآ اِلٰهِیْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

## دُرُودِ قرآنی

یہ قرآنی دُرُود ہے، اِس کے بے شمار فوائد ہیں جو اس مختصر جگہ میں درج نہیں ہو سکتے۔ مختصراً یہ کہ اس دُرُود قرآنی کے پڑھنے سے رحمتِ ربّی کا بادل فوراً آجاتا ہے اور رحمت برسانا شروع کر دیتا ہے۔ اس کے پڑھنے سے حضور نبیٔ کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زبردست محبّت نصیب ہوتی ہے۔ اس کو ایک مرتبہ پڑھنے سے ملائک آسمان پر اور آدمی زمین پر اگر رحمت کو جمع کرے تو ناممکن ہے کہ ایک حصّہ بھی جمع کر سکے۔ یہ دُرود شریف پڑھنے سے بڑے زبردست فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اس کو تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام پڑھنے سے زبردست دینی و دنیوی

کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ بِعَدَدِ مَا

فِیْ جَمِیْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَ بِعَدَدِ کُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا۔

# دُرودِ ناریہ

یہ ایسا دُرود شریف ہے جس کے فوائد لکھنا ناممکن ہے۔ یہ دُرود ایک ایسا راز ہے جس کو عارفوں اور خاص الخاص ولیوں کے سوا کوئی بھی سمجھ نہ سکا۔ اس میں بے شمار خاص فوائد ہیں جن کو اگر لکھا جائے تو دُنیا کی سیاہی اور کاغذ ختم ہو جائیں۔ سب سے زیادہ اِس دُرود شریف کا فائدہ یہ ہے کہ جب بھی رنج و ملال ہو یا کوئی مصیبت آجائے تو فوراً اس کو پڑھا جائے۔ اِنشاء اللہ تمام مصیبتیں منٹوں میں ختم ہو جائیں گی۔ اندھیرا اُجالے میں بدل جائے گا۔ زحمت رحمت میں تبدیل ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَ سَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی

سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ تَنْحَلُّ بِہِ الْعُقَدُ

وَتَنْفَرِجُ بِہِ الْکُرَبُ وَ تُقْضٰی بِہِ الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ

بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ ط

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ

## دُرودِ قلبی

اگر کوئی شخص چاہے کہ اُس کی ہر دُعا قبول ہو اور ہر ایک حاجت اُس کی مرضی کے مطابق پوری ہو تو اس کے لیے یہ لاجواب درُود ہے۔ اس کو چاہیے کہ ہر دُعا میں اس کو پڑھے۔ انشاء اللہ اس درُود شریف کی برکت سے اس کی ہر دُعا قبول ہو گی۔

درُودِ قلبی اللہ تعالیٰ عز اسمہٗ کے فضل و کرم سے قلب کو منوّر کرتا ہے اور کامیابی دیتا ہے۔ خاص طور پر جب بھی دُعا میں پڑھے گا اللہ تعالیٰ ضرور دُعا قبول کرتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا رَاحَةِ قُلُوْبِنَا وَشَفِيْعِ ذُنُوْبِنَا وَطَبِيْبِ ظَاهِرِنَا وَ بَاطِنِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَاَوْلِيَاءِ اُمَّتِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ط

# دُرودِ اوّل

دُرودِ اوّل اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ مُقرب بنایا ہے۔ اِس دُرود شریف کو پڑھنے والا محروم نہ ہوگا۔ اس کا وِرد کرنے والا اعلانیہ یہ کہہ سکتا ہے کہ "ناکامی نیست" اللہ تعالیٰ بیماریوں سے نجات دیتا ہے۔ تکالیف دُور کرتا ہے۔ دینی و دنیوی کامیابی دیتا ہے۔ اِس دُرود شریف کا خاص فائدہ یہ ہے کہ اس کو اگر کوئی کثرت سے پڑھے تو انشاء اللہ ہر بُرائی سے چھوٹ جائے گا۔ عبادت میں لُطف آتا ہے اور آدمی عابد و پرہیز گار بن جاتا ہے۔ اگر کوئی یہ چاہے کہ دین میں ترقی کرے، بے دولت بادشاہ بن جائے اور آخرت اس کی آباد ہو جائے تو اس کا کثرت سے وِرد کرے۔ انشاء اللہ دین میں کامیاب اور صدفی صد کامیاب ہو گا۔ دِین سے دلچسپی رکھنے والے حضرات اگر چاہیں کہ ان کی منزلیں جلد از جلد طے ہو جائیں تو اس دُرود کا زیادہ سے زیادہ وِرد کریں۔ اِس دُرود شریف کو باوضو پڑھنا بہت ضروری ہے۔ یہ ایک اکسیر اعظم اور بجلی سے تیز قبول ہونے والا دُرود ہے۔ اللہ تعالیٰ کے خاص بندے اس کو پڑھتے ہیں۔ اگر کوئی مسلمان اللہ تعالیٰ کا خاص بندہ بننا چاہے تو اس کو پڑھے۔ اِس لیے اس کا نام اوّل ہے، جو لوگ اس کو کثرت سے پڑھتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے پاس اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے اوّل صف میں داخل ہو جاتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ اَفْضَلِ اَنْبِيَائِكَ وَاَكْرَمِ

اَصْفِیَائِکَ مِنْ نُوْرِہٖ جَمِیْعُ الْاَنْوَارِ وَ صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ وَ صَاحِبِ الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ ط

درودِ اول ایک ایسا علاج ہے جس کا ثانی نہیں، جس کی کوئی برابری کرنے والا نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس درود شریف کو اپنے محبوب محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ محبت رکھنے والوں کے لیے بنایا ہے۔ یہاں بھی یہ درود اللہ تعالیٰ کے حکم سے لکھا گیا ہے۔ ورنہ اس سے پہلے کسی کو اس درود کا پتہ نہ تھا۔ بڑا بابرکت درود ہے۔ اس درود کو کم از کم ۳۱۳ مرتبہ پڑھنے سے جو چاہے وہ مل سکتا ہے۔ کوئی بھی جائز سوال انشاء اللہ رد نہ ہوگا۔ دعا واپس نہیں ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والوں کو بہت اونچا مقام عطا فرماتا ہے۔

## قبر میں سوال

فرمایا حضور نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم نے کہ زیادہ درود مجھ پر پڑھا کرو۔ کیونکہ سب سے پہلے قبر میں تم سے میرے ہی بارے میں سوال ہوگا۔

(معراج النبوت صفحہ ۱۴۳)

الٰہی تو جس پر درود سلام پڑھتا ہے
ہے قرآن بھی گواہ اس قول و فعل کا
دے مجھے بھی طاقت صدقے قرآن کے
کہوں میں بھی بار بار صَلُّوا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوا تَسْلِیْمًا

(ع۔ ق۔ ف)

تیرا جو نام لے لیا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٌ
دل کا چمن نکھر گیا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٌ
تیری ادائے دلبری معنی نازِ رنگ و بُو
تیری ہی سب کو جستجو صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٌ

# درُودِ نوُر

سُبحان اللہ یہ دُرود کیا ہے ایک اسمِ اعظم ہے۔ خُداوند تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے اپنے حبیب پر یہ درُود خود اس دُنیا میں ظاہر کیا ہے۔ اگر کوئی نیک دل ولی اللہ یا عارف باللہ بننا چاہے تو اس کو پڑھے۔ جمعہ کے دن کم از کم ایک مرتبہ تو ضرور پڑھنا چاہیئے۔ اِس درُود کو پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دل میں نُور پیدا ہوگا۔ جب اس کے پڑھنے کی عادت ہوجاتی ہے۔ تو اسرارِ الٰہی کھلنے کے بعد اس آدمی کا کیا مرتبہ ہوگا وہ ہر کوئی جانتا ہے۔

یہ درُود نُور کا نوُر ہے۔ اِس کے ایک ایک حرف میں نور کے سمندر سمائے ہُوتے ہیں۔ صرف اس جگہ اتنا لکھنا کافی ہوگا کہ اس کی بدولت اللہ تعالیٰ اگر چاہے تو ایک ہی دن میں غوث اور قطب اور ابدال بنادے۔ اِس درُود شریف کو پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اِس دُنیا اور اِس دُنیا کے بیچ کا پردہ اُٹھ جاتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَسَیِّدِ الْاَبْرَارِ ط

دل حاضر ہے جان حاضر ہے　　　عبدل کا ایمان حاضر ہے
اے عشقِ نبی اب تو ہر قیمت پر　　　میری قسمت کا سودا ہو جائے

ہے نام نبی کا ہونٹوں پر اور دل میں خلش بے تابی کی
حاصل ہے یہی ارمانوں کا اخترؔ کی یہی برساتیں ہیں

---

مرا ذوقِ فنا مجھ کو دیا کرتی ہے تابانی
ہوں پروانہ محمدؐ کا محمدؐ پر فدا ہوں میں

---

گر محمد مصطفےٰ کا غم نہیں　　　زندگی بھی موت سے کچھ کم نہیں

## درودِ طیبؐ

اِس درود شریف میں بہت سے راز ہیں جو پڑھنے سے کھلیں گے۔ یہ بہترین درود ہے۔ اگر انسان گناہوں سے چمٹا رہے اور ہر طرف سے ناکامی اور شرمندگی کا احساس ہو اور اس کا دل خود بخود گواہی دے۔ کہ ساری زندگی گناہوں میں گذری۔ اب آخری زندگی میں کیا خاک مسلمان ہوں گا۔ اگر اس کا اپنا دل کہہ رہا ہے کہ اب سزا کے لیے تیار ہو جا کسی چیز سے اس کو کوئی فائدہ اور کسی عالم، فقیر، عامل سے اس کو فیض نہیں پہنچتا تو وہ اس کو پڑھے۔

اِس درود شریف کو درود نہیں بلکہ وظیفہ کہا جائے تو بھی نہایت موزوں ہے۔ کیونکہ فوراً فائدہ ہوتا ہے۔ لیکن کم از کم ۳۱۳ مرتبہ ۲۴ گھنٹوں میں ضرور پڑھنا چاہیئے۔ اس میں حاضر کا صیغہ ہے۔ بڑا زبردست درود ہے۔

اللہ تعالیٰ سب کو اس کے پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰينَا

اَحْمَدَ مُجْتَبٰى مُحَمَّدٌ مُصْطَفٰى وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

وَ اَزْوَاجِهٖ وَ اَحْبَابِهٖ وَ ذُرِّيَاتِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ

وَ اَهْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ ط

# درُودِ کوثر

جس کو تمنا ہو کہ ساقیٔ کوثر صلّی اللہ علیہ وسلّم کے حوضِ کوثر سے حسبِ خواہش ساغر ملے تو اس کو چاہیئے کہ درُود شریف کا کثرت سے ورد کرے۔ نہ فقط یہ بلکہ اس کو انشاء اللہ تعالیٰ قیامت کے دن پیاس کی شدت نہیں ستائے گی۔ یہ درُود شریف ایک مجرب دوا بھی ہے۔ اگر آدمی چاہے کہ گرمی کی تکلیف اور ملال قیامت میں نہ ستائے تو کثرت سے اس کو پڑھے۔

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ جو اپنے وقت کے زبردست ولی اللہ گذرے ہیں، جن سے خود اللہ تعالیٰ بہت راضی تھا اور جن کے حضرت حبیب عجمی جیسے بزرگ شاگرد اور مُرید تھے۔ انہوں نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی انسان یہ تمنا رکھتا ہے کہ خدا کا قرب حاصل ہو تو وہ درُود کوثر کو پڑھا کرے۔

(درُود کوثر اگلے صفحہ پر دیکھئے)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰٓی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَصَلِّ عَلٰٓی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ وَصَلِّ عَلٰٓی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی النَّبِیّٖنَ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ وَصَلِّ عَلٰٓی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمَلَاۗءِ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ط

دِل کی قوت ذکرِ الٰہی میں
دماغ کی توانائی تلاوتِ قرآن میں
جسم کی تندرستی نماز میں
اور رُوح کی راحت درود شریف میں ہے

---

# درُود اعلیٰ

کہتے ہیں کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک بزرگ کو خواب میں دیکھا اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے تم سے کیا معاملہ فرمایا؟ جواب دیا کہ مجھ کو بخش دیا اور اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبہ دیا۔ سب سے بڑی چیز تو یہ کہ میرا کوئی حساب کتاب نہ ہُوا۔ امام صاحبؒ نے فرمایا یہ کیوں؟ اس نے جواب دیا کہ یہ درُود شریف جو میں پڑھتا تھا اس کی برکت ہے۔

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
کَمَا یَنۡبَغِیۡ الصَّلٰوۃُ عَلَیۡهِ

"صلوٰۃِ ناصری" میں لکھا ہے کہ درُود شریف بہت مقبول ہے۔ جو شخص اسے ہمیشہ وِرد رکھے گا تو تمام مخلوق سے ممتاز ہو کر رہے۔ بدامنی، راہ زنی، خوف، حادثات، چوری وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ واقعی اعلیٰ مرتبہ کا یہ درُود شریف اس دُنیا میں اللہ تعالیٰ نے انسانوں پر احسان کر کے عطا فرمایا ہے۔ خدا سب کو پڑھنے کی توفیق دے۔

---

# درُودِ شافعی

احیاء العلوم میں مذکور ہے کہ ایک بُزرگ ابوالحسن شافعی رحمۃُ اللہ علیہ کو خواب میں حضُورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی اور عرض کیا کہ یا رسُول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) امام شافعیؒ کو آپ کی بارگاہ سے کیا اِنعام ملا؟ انہوں نے فرمایا۔ انہوں نے اپنی کتاب الرسالت میں یہ درُود شریف لکھا ہے۔

صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوۡنَ
وَ غَفَلَ عَنۡ ذِکۡرِهٖ الۡغَافِلُوۡنَ۝

حضُورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو ہماری جانب سے یہ انعام دیا گیا ہے۔ کہ بروزِ قیامت ان کو بلا حساب جنّت میں داخل کیا۔

جاوے گا۔ (سبحان اللہ)

# درودِ غوثیہ

یہ وہ درود پاک ہے جس پر حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ نے اپنے اوراد و وظائف کو ختم کیا ہے۔ "مطالعہ المسرات" میں مذکور ہے۔ کہ اکابر اولیائے کرام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص روزانہ صبح و شام اِس درود شریف کو دس بار پڑھتے گا تو پڑھتے ہی اللہ تعالیٰ اس کو اپنی بارگاہ میں قرب و حضوری عطا فرمائے گا۔ اور اس آدمی پر رحمتوں کا نزول اس قدر ہو گا کہ جس کا کوئی حساب نہیں۔ اللہ تعالیٰ اس کو ہر بدی سے محفوظ رکھے گا۔ یہ درود شریف بڑے سے بڑا فائدہ والا ہے۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ہر مسئلہ جلد آسان ہو گا۔ اور ہر مشکل غیب سے آسان ہو جائے گی۔ (سبحان اللہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ وَ رَحْمَةٍ لِّلْعَالَمِيْنَ ظُهُوْرُهٗ عَدَدَ مَنْ مَضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَ مَنْ بَقِيَ وَ مَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَ تُحِيْطُ بِهِ الْحَدَّ صَلٰوةً لَا غَايَةَ لَهَا وَلَا مُنْتَهٰى وَلَا انْقِضَاءَ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِكَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا مِثْلَ ذٰلِكَ

# دُرود غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ

مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

---

# دُرودِ محمّدی صلی اللہ علیہ وسلم

ایک ایسا دُرود ہے جو ہر کام کے لیے

عجیب طاقت ہے۔

دُرودِ محمّدی کے راز کو اب تک کوئی نہیں جان سکا۔

حضورِ پُرنور صلّی اللہ علیہ وسلّم کا اُمّت پر ایک نہیں ، کروڑوں احسانات ہیں۔ بلکہ اِس سے بھی زیادہ یہ کہ ہم بدکار گنہگار اور غافل ہو کر سستی اور کاہلی کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ مگر حضورِ پُرنور صلّی اللہ علیہ وسلّم ہر وقت درگاہِ ایزدی میں اپنی گنہگار اُمّت کے بخشوانے کے لیے کوشاں ہیں۔

اگر دن میں اِس پیارے نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم پر جن کے احسانات کے نیچے ہماری گردنیں جھکی ہوئی ہیں، ایک بار بھی یہ دُرود شریف پڑھ لیں، تو اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ دس مرتبہ پڑھنے والے پر رحمتیں نازل فرمائے گا۔ اِس کے دس گناہ مُعاف فرمائے گا اور دس نیکیاں دے گا۔ ساتھ ساتھ اس کے دس درجات بلند فرمائے گا۔

نہ فقط یہ بلکہ اس کتاب میں جتنے بھی دُرود شریف ہیں ان میں یہ درود شریف

سب کا سردار ہے۔

آج تک اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو طاقت نہیں کہ اس دُرود شریف کے فوائد یا فضائل بیان کر سکے۔ اگر اس ساری کتاب کو وقف کر دیا جاتا تو بھی اِس درود شریف کے فضائل سے صرف ایک فضیلت کی چوتھائی بھی بیان نہ کر سکتے۔ یہ ناممکن ہے کہ اس دُرود شریف کے پُورے معنی بھی لکھ دیتے جائیں۔ اِس لیے اِس دُرود شریف کو عارفانِ وقت نے "دُرودِ اعظم" کہہ کر پکارا ہے۔

خَاص! اگر کوئی چاہے کہ سب کے سب گناہ معاف ہو جائیں۔ قیامت میں کوئی مرتبہ نصیب ہو۔ فقیری بلکہ قلندری مُفت میں مل جائے تو اس دُرود شریف کا کثرت سے وِرد کرے۔ جب کوئی بھی کام نہ ہو، کہیں بھی کامیابی کے آثار نظر نہ آویں، کسی دوا یا وظائف سے کوئی فائدہ نہ ہو تو آخر میں اِس دُرود شریف کا وِرد شروع کر دیں۔ ناممکن چیز ممکن ہو جائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

یہ دُرود نہیں بلکہ ایک طاقت ہے جس کو اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا یہ کیسی طاقت ہے اس کو بھی بشر بیان نہیں کر سکتا۔ بس اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ یہ ایک ایسی چیز ہے جس کو آخری علاج کے نام سے پکارا جائے تو دُرست ہو گا۔

دُرودِ محمدی اللہ تعالیٰ کی بندوں پر نعمت ہے۔ اِس نعمت سے فائدہ اُٹھانا آسان ہے۔ اگر صرف ایک مرتبہ بھی اِس دُرود شریف کو پڑھ لیا جائے تو آدمی رحمت میں سرتاپا غرق ہو جاتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ خَلْقِ اللّٰهِ ۝

راز کیا لکھیں اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے اِس دُرود شریف کی طاقت کو۔ اِس دُنیا میں بھی کوئی اس دُرود کے متعلق مکمل طور پر کچھ بیان نہیں کر سکتا۔ کیونکہ یہ دُرود ایک ایسی زبردست طاقت ہے۔ جس کو صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ذات جانتی ہے۔ یہ ایک راز ہے جس کو باری تعالیٰ خود جانتا ہے۔

---

سازِ ہستی کی صدا ہو یا محمدؐ مصطفیٰ
ہر صدا کا مُدّعا ہو یا محمدؐ مصطفیٰ
طائرانِ خوشنوا ہوں یا کہ پھولوں کی بہار
سب کا تم قبلہ نما ہو یا محمدؐ مصطفیٰ
تم مُدثّر، تم مُزمّل، تم شفیع المذنبین
فرقِ یزداں کی رِدا ہو یا محمدؐ مصطفیٰ
بے کسوں کا آسرا ہو شامِ غم کی ہو سحر
بے نواؤں کی نوا ہو یا محمدؐ مصطفیٰ

---

# زیارۃ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم

حضور اقدس سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ایک نعمتِ عظمیٰ ہے۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی غلام ایسا نہ ہوگا جسے خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شوق اور تمنا نہ ہو البتہ ہر کس اپنے اپنے عشق و محبت اور ذوق و شوق کے مطابق اس پاک خواہش کی تمنا رکھتا ہے اور اس ذوق و شوق کی تکمیل کے لئے اکابر و مشائخ نے اپنے تجربات اور وہ اعمال تحریر فرمائے ہیں جنکے عمل سے انہیں سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی۔ اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق سے پُر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا بہت ضروری ہے نیز اس سعادت میں اکتساب کا بالکل دخل نہیں۔ یہ نعمتِ عظمیٰ اور دولتِ کبریٰ صرف موہوب ہے۔ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کی حسین یاد کو ہر وقت دل میں بسائے رکھنے اور درود پاک کا مستقل شغف رکھنے والے خوش نصیب اکثر اس نعمتِ بے بدل سے بہرہ یاب ہوتے ہیں۔ شیخ ابوالمواہب فرماتے ہیں جو شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرنا چاہتا ہے اسے چاہیئے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا دن رات انتہائی کثرت سے ذکر کرے اور سادات و اولیاء کے ساتھ محبت رکھے ورنہ زیارت کا دروازہ اسپر بند ہے کیونکہ وہ لوگوں کے سردار ہیں، ہمارا رب ان کے ناراض ہونے سے ناراض ہوتا ہے اور اسی طرح جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی بھی۔ اس امر میں کوئی شک و شبہ نہیں کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھنا حق ہے اور اسکا ذکر کئی احادیث مقدسہ میں موجود ہے۔ مثلاً :۔

(ا) حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے مجھ کو خواب میں دیکھا اسنے حق دیکھا (یعنی سچا خواب دیکھا اور مجھی کو دیکھا) (بخاری و مسلم)

(ب) حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ نقل کرتے ہیں کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے مجھ کو خواب میں دیکھا اسنے (حقیقت میں) مجھ ہی کو دیکھا اسلئے کہ شیطان میری صورت اختیار نہیں کرسکتا (بخاری و مسلم)

(ج) شمائل ترمذی میں بروایت حضرت عبداللہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم حضرت رسُول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جسنے مجھ کو خواب میں دیکھا بیشک اسنے مجھ ہی کو دیکھا کیونکہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا۔

(د) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جناب رسُولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے مجھ کو خواب میں دیکھا وہ جلد بیداری کی حالت میں مجھ کو دیکھے گا اور شیطان میری صورت اختیار نہیں کر سکتا (بخاری و مسلم) اس میں سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کرنے والے کو حسن خاتمہ کی بشارت ہے اور انشاء اللہ اسکا خاتمہ بالخیر ہوگا۔

(س) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے ساتھ شدت سے محبت رکھنے والے وہ لوگ ہیں جو میرے بعد ہونگے۔ ان میں سے ہر شخص یہ تمنا کریگا کہ تمام اہل وعیال اور مال کے عوض مجھ کو دیکھ لے (مسلم کذا فی المشکوٰۃ)

مشہور ولی حضرت شیخ محمد اسمٰعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر رُوح البیان میں سورۃ نجم کی تفسیر میں امام سہیلیؒ کی روض الانف سے لکھا ہے کہ جس شخص نے ہمارے نبی محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا تو وہ ہمیشہ عمدہ حال میں رہے گا۔ اگر ویران جگہ میں دیکھا تو وہ سرسبز ہو جائیگی۔ اگر مظلوم قوم کی سرزمین میں دیکھا تو ان کی مدد کی جائیگی۔ جس شخص نے سرکارِ دوجہان صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا اگر وہ مغموم تھا اسکا غم جاتا رہیگا۔ اگر مقروض تھا تو اللہ تعالیٰ اس کے قرض کو ادا فرما دیگا۔ اگر مغلوب تھا تو اسکی مدد کی جائیگی۔ اگر غائب تھا تو گھر صحیح وسالم لوٹ آئیگا۔ اگر تنگدست تھا تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں کشادگی عطا فرمائیگا اور اگر مریض تھا تو اللہ جل شانہٗ اسے شفا مرحمت فرمائینگے (فضل)

اب ان مستند اوراد کا ذکر کیا جاتا ہے جن سے زیارتِ رسُولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی نعمت بے بدل حاصل ہونے کی توقع ہے۔

(۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِهٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِهٖ فِی الْقُبُوْرِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ

یا اللہ! حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے رُوح مبارک پر تمام رُوحوں میں اور جسد مبارک پر تمام

جسموں میں اور مرقد منور پر تمام قبروں میں درود بھیج (اور حضور ﷺ کی آل پاک و اصحاب کرام رضی اللہ عنہم پر بھی درود بھیج اور سلام بھیج"۔)

امام سخاوی نے القول البدیع میں یہ حدیث پاک نقل کی ہے۔

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ مَنْ صَلّٰی عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِہٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ رَاٰنِیْ فِیْ مَنَامِہٖ وَمَنْ رَاٰنِیْ فِیْ مَنَامِہٖ رَاٰنِیْ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَمَنْ رَاٰنِیْ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ شَفَعْتُ لَہٗ وَمَنْ شَفَعْتُ لَہٗ شَرِبَ مِنْ حَوْضِیْ وَحَرَّمَ اللّٰہُ جَسَدَہٗ عَلَی النَّارِ۔ (ذکرہ ابوالقاسم السبتی فی کتابہ الدر المنظم فی المولد المعظم)

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے روایت کی کہ فرمایا نبی کریم ﷺ نے کہ جو شخص روحِ محمد ﷺ پر تمام ارواح میں اور آپ ﷺ کے جسدِ اطہر پر تمام بدنوں میں اور آپ ﷺ کی قبر مبارک پر تمام قبور میں درود بھیجے گا (مندرجہ بالا درود شریف) وہ مجھے خواب میں دیکھے گا اور جو مجھے خواب میں دیکھے گا وہ قیامت میں دیکھے گا اور جو مجھے قیامت میں دیکھے گا میں اسکی سفارش کرونگا اور جس کی میں سفارش کرونگا وہ میرے حوض سے پانی پیئے گا اور اللہ جل شانہٗ اسکے بدن کو جہنم پر حرام فرمادیں گے"۔

امام شعرانی نے بھی اس حدیث پاک کی تائید کی ہے۔ حضرت علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ صاحبِ افضل الصلوات بھی فرماتے ہیں کہ انہوں نے خود نیند سے پہلے یہ درود شریف پڑھا جب وہ سوگئے تو رسول کریم ﷺ کے چہرۂ اقدس کو چاند میں دیکھا اور آپ سے خطاب کیا اور پھر چاند میں غائب ہوگئے۔ دلائل الخیرات شریف اور کئی دیگر کتابوں میں مندرجہ صیغوں کے بعد اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی اِسْمِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَسْمَاءِ۔ بھی مذکور ہے۔ (افضل۔ فضائل)

(۲) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ۔ اَللّٰھُمَّ

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

"یا اللہ! حضرت محمد ﷺ پر اس طرح درود بھیج جس طرح کہ تو نے ہمیں ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے، یا اللہ! حضرت محمد ﷺ پر اس طرح درود بھیج جس طرح انکی شایان شان ہے۔ یا اللہ! حضرت محمد ﷺ پر اس طرح درود بھیج جس طرح تو انہیں اپنے لئے دوست رکھتا ہے اور پسند فرماتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے"۔

رَوَاہُ ابْنُ بِشْکُوَالٍ وَیُرْوٰی اَنَّ مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّرَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِی الْمَنَامِ فَلْیَقُلْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ ۔ فَمَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ بِھٰذِہِ الصَّلٰوۃِ عَدَدَ وِتْرٍ رَآہُ فِیْ مَنَامِہٖ وَیَزِیْدُ مَعَھَا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ ۔ (قول البدیع)

امام سخاویؒ لکھتے ہیں جو شخص یہ ارادہ کرے کہ نبی کریم ﷺ کی خواب میں زیارت کرے تو اسے چاہیئے کہ اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ حضور اقدس ﷺ کی خواب میں زیارت کرے گا۔ ہمراہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ، اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ، اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ

(۳) اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْجَامِعِ لِاَسْرَارِکَ وَالدَّالِّ عَلَیْکَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ اور انکی آل و اصحاب پر درود اور سلام بھیج جو تیرے تمام اسرار کے خزانے ہیں اور تیری طرف (ہماری) رہنمائی فرمانے والے ہیں"۔

علامہ سید احمد دحلان نے اپنے اس مجموعہ میں جس میں انہوں نے نبی پاک صاحب لولاک ﷺ پر درود شریف جمع کئے ہیں اور وہ الفاظ مجربہ جن سے نبی رحمت ﷺ کی زیارت

ہوتی ہے یہ الفاظ بیان کئے ہیں۔ ہر روز ایک ہزار بار پڑھے انشاءاللہ زیارتِ رحمۃ للعالمین ﷺ سے بہرہ ور ہونگے۔ (افضل الصلوات)

(۴) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ۔

"یااللہ! درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر اُن لوگوں کی تعداد کے برابر جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجا اور درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر اُن لوگوں کی تعداد کے برابر جنہوں نے آپ ﷺ پر درود نہیں بھیجا اور درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر جس طرح تو نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اُن پر درود بھیجیں اور درود بھیج آپ ﷺ پر جیسا کہ آپ پسند فرماتے ہوں کہ آپ ﷺ پر درود بھیجا جائے اور درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر جس طرح چاہیے کہ آپ ﷺ پر درود بھیجا جائے۔"

شیخ جزولیؒ نے فرمایا کہ زیارت جناب نبی کریم ﷺ کے لئے یہ درود شریف عجیب تاثیر رکھتا ہے نیز یہ درود شریف بخشش گناہ، قبولیت عمل، قطاع الطریق اور دوسرے مہلکات سے محفوظ رہنے کے لئے نہایت موثر ہے۔ (دلائل الخیرات)

(۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالنَّاصِرِ الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَالْھَادِیْ اِلٰی صِرَاطِکَ الْمُسْتَقِیْمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ حَقَّ قَدْرِہٖ وَمِقْدَارِہِ الْعَظِیْمِ۔

"یااللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر درود وسلام بھیج اور ان پر برکتیں نازل فرما جو اس چیز کو کھولنے والے ہیں جو بند کر دی گئی اور جو گزر چکا ہے اس پر مہر لگانے والے ہیں، یعنی اسکے بند کرنے والے ہیں، اور وہ دین حق کی راستی کے ساتھ امداد فرمانے والے ہیں اور

تیری سیدھی راہ کی طرف ہدایت فرمانے والے ہیں۔ اللہ تعالیٰ حضور علیہ السلام اور ان کی آل اور اصحاب پر انکی شایانِ شان عظیم مقدار میں درود بھیجے۔"

اس درودِ پاک کو صلوٰۃ الفاتح کہا جاتا ہے جو زیارت رسولِ مقبول ﷺ کیلئے اکسیر ہے۔ جو شخص جمعرات یا جمعۃ المبارک یا ہفتہ کی رات کو ہزار بار پڑھے گا اسے انشاء اللہ نبی کریم ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی لیکن یہ عمل چار رکعت نماز کے بعد ہونا چاہیئے پہلی رکعت میں سورۃ القدر، دوسری میں الزلزال، تیسری میں الکافرون اور چوتھی میں معوذتین پڑھے۔ عمل کے وقت عود جلائے۔ سید احمد الصاویؒ نے ورد الدردیر کی شرح میں ذکر کیا ہے کہ یہ درود پاک حضرت ابو المکارم محمد شمس الدین البکری رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے جو مادر زاد ولی اور قطبیت کبریٰ کے مقام پر فائز تھے انکی کرامات میں سے ہے کہ انہوں نے ایک سال حج کیا اور نبی کریم ﷺ کے روضہ اطہر کی زیارت کی جب وہ روضہ مبارک اور منبر شریف کے درمیان بیٹھے تو حضور پرنور نبی کریم ﷺ نے انکو مخاطب فرمایا اور ارشاد کیا کہ اللہ تعالیٰ تجھے اور تیری اولاد کو برکت دے۔ حضرت محمد البکری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جو شخص اس درودِ پاک کو زندگی میں ایک بار پڑھے گا اگر وہ دوزخ میں ڈالا جائے تو وہ مجھے اللہ کے ہاں پکڑلے۔ ساداتِ مغرب نے کہا ہے کہ یہ درود شریف اللہ تعالیٰ کے ایک صحیفہ میں نازل ہوا ہے اور بعض نے فرمایا ہے کہ اسے ایک بار پڑھنا چھ لاکھ درود کے برابر ہے۔ جو شخص اسے چالیس روز تک باقاعدگی سے پڑھیگا اللہ تعالیٰ اسکے تمام گناہ بخش دے گا اور بہت سے عارفین نے اسکے اسرار و عجائب بیان کئے ہیں کہ عقلیں دنگ رہ جاتی ہیں۔ یہ بھی روایت ہے کہ کسی کو اللہ کے پاس کوئی حاجت ہو اور وہ دنیا میں کسی جگہ بھی ہو تو شیخ البکریؒ کی قبر کی طرف متوجہ ہو کر کہے یَا شَیْخ مُحَمَّد یَا ابْنَ اَبِی الْحَسَن یَا اَبْیَضَ الْوَجْہِ یَا بَکَرِی تَوَسَّلْتُ بِکَ اِلَی اللّٰہِ تَعَالٰی فِی قَضَاءِ حَاجَتِی (یہاں اپنی حاجت کا ذکر کرے) بلاشبہ وہ حاجت پوری کی جائیگی اور یہ عمل مجرب ہے۔ سیدی محمد البکری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر مصر میں ہے آپکی ولادت ۱۳ ذوالحجہ سنہ ۹۳۵ھ

اور وفات ۹۹۴ھ میں ہوئی ۔ (افضل)

(۶) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ۔

"یا اللہ! حضرت محمد ﷺ پر جو نبی الامی ہیں درود بھیج"۔

امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ سے اپنی کتاب بستان الفقراء میں ذکر کیا گیا ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جس شخص نے جمعہ کے روز ہزار بار یہ درود شریف پڑھا تو وہ اسی رات اپنے رب کو یا نبی کریم ﷺ کو یا جنت میں اپنے مقام کو دیکھے گا اور اگر اسی رات نہ دیکھے تو دو، تین یا پانچ جمعہ ایسا ہی کرے۔ ایک روایت میں اس درود پاک کے ساتھ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ کا اضافہ ہے۔

قطب ربانی سیدی عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "غنیۃ الطالبین" میں اعرج نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص جمعہ کی رات دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ اور آیت الکرسی ایک ایک بار سورۃ اخلاص (قل ہو اللہ) پندرہ بار اور آخر نماز ایک ہزار بار "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ" کہے تو بلاشبہ مجھے خواب میں دیکھے گا اور جس نے مجھے دیکھا تو اس کے لئے جنت ہے اور اسکے اگلے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔ (افضل)

(۷) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا جناب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو نبی الامی ہیں اور انکی آل اور اصحاب پر درود و سلام بھیج"۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب "ترغیب اہل السعادات" اور "جذب القلوب" میں لکھا ہے کہ شب جمعہ میں دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں گیارہ بار آیت الکرسی اور گیارہ بار قل ہو اللہ (سورۃ اخلاص) اور بعد سلام سو بار یہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تین جمعہ نہ گزرنے پائیں گے کہ زیارت نبی کریم رؤف رحیم ﷺ نصیب ہو گی۔ (جذب القلوب)

(۸) صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ۔

"اللہ تعالیٰ حضور نبی الامی ﷺ پر درود بھیجے"۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ہی "جذب القلوب" میں تحریر فرمایا ہے کہ جو شخص شبِ جمعہ میں دو رکعت نماز ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس ۲۵ بار قُلْ ھُوَ اللّٰہُ (سورۃ اخلاص) اور سلام کے بعد یہ دُرود شریف ایک ہزار بار پڑھے وہ ضرور حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مُشرف ہوگا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں بھی اسی طرح بیان کیا گیا ہے۔ (البدیع)

(۹) اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ۔ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِجَلَالِ وَجْھِکَ الْکَرِیْمِ اَنْ تُرِیَنِیْ فِیْ مَنَامِیْ وَجْہَ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رُؤْیَۃً تَقِرُّ بِھَا عَیْنِیْ وَتَشْرَحُ بِھَا صَدْرِیْ وَتَجْمَعُ بِھَا شَمْلِیْ وَتُفَرِّجُ بِھَا کُرْبَتِیْ وَتَجْمَعُ بِھَا بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ فِی الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی ثُمَّ لَا تُفَرِّقْ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ اَبَدًا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما۔ بشمار اسکے جو علم الٰہی میں ہے ایسا درود جو ملک الٰہی کے دوام کے ساتھ ہمیشہ رہے۔

یا اللہ! میں تیری ذاتِ مقدس کے جلال کے طفیل تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ مجھے خواب میں اپنے نبی پاک حضرت محمد ﷺ کی زیارت کروا۔ ایسی (لذیذ) زیارت جس سے میری آنکھوں کو ٹھنڈک ملے، میرے سینہ کو کھول دے۔ میری پراگندہ خیالی کو مجتمع کردے، میری تمام تکالیف دُور ہوں اور اس زیارت مقدسہ کے طفیل قیامت کے روز مقام اعلیٰ پر مجھے حضور اقدس ﷺ کی وہ رفاقت عطا فرما جس کے بعد میں ان سے کبھی جُدا نہ ہوں۔ اے سب رحم

کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والے! اور اپنے حبیب پاک ﷺ انکی آل اور اصحاب پر درود و سلام بھیج اور برکت نازل فرما۔"

حضرت سعید بن عطارؒ سے مروی ہے کہ جو شخص پاک بستر پر سوئے اور سوتے وقت یہ دعا پڑھے اور اپنے دائیں ہاتھ کا سرہانہ بنا کر نیند کرے، انشاء اللہ العزیز آنحضرت ﷺ کی خواب میں زیارت کرے گا۔ (جذب القلوب)

(۱۰) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

"یا اللہ! حضرت محمدؐ نبی الامی ﷺ پر درود بھیج۔"

مفاخر الاسلام میں ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر ایک ہزار بار یہ درود شریف پڑھے تو وہ آپ ﷺ کو خواب میں دیکھے گا یا وہ شخص بہشت میں اپنی منزل دیکھ لے گا اگر نہ دیکھے تو پھر اسکو پڑھے یہاں تک کہ پانچ جمعوں تک خداوند تعالیٰ کے فضل و کرم سے زیارتِ سرورِ دو عالم ﷺ سے سرفراز ہو گا۔ (جذب القلوب)

(۱۱) اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَمِ وَرَبَّ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَيْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ لِرُوْحِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ۔

"یا اللہ اے مالکِ حل و حرم و مالکِ مشعر الحرام اور مالک بیت الحرام اور مالک رکن اور مقام! ہمارے آقا و مولا محمد ﷺ کو ہماری طرف سے سلام پہنچا۔"

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ہی تحریر فرمایا ہے کہ اس درود شریف کو بھی سوتے وقت چند بار پڑھنے سے زیارتِ رسولِ مقبول ﷺ نصیب ہو جاتی ہے مگر اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق سے پر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا ضروری ہے (فضائل)

(۱۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعَرُوْسِ مَمْلَكَتِكَ وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مُلْكِكَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِيْدِكَ اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ

فِیْ کُلِّ مَوْجُوْدٍ عَیْنِ اَعْیَانِ خَلْقِکَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُوْرِ ضِیَائِکَ صَلٰوۃً تَدُوْمُ بِدَوَامِکَ وَتَبْقٰی بِبَقَائِکَ لَا مُنْتَھٰی لَھَا دُوْنَ عِلْمِکَ صَلٰوۃً تُرْضِیْکَ وَتُرْضِیْہِ وَتَرْضٰی بِھَا عَنَّا یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر درود بھیج جو تیرے انوار کا سمندر ہیں اور تیرے اسرار کی کان ہیں جو تیری توحید کی دلیل کی زبان ہیں اور تیری مملکت کے دولہا ہیں اور تیری بارگاہِ عزت کے امام ہیں۔ اور جو تیرے ملک کی زینت ہیں۔ اور تیری رحمت کے خزانے ہیں اور جو تیری شریعت کا راستہ ہیں۔ اور جو تیری توحید سے لذت پانے والے ہیں۔ جو وجود کی آنکھ کی پتلی ہیں اور جو ہر موجود کے وجود کے سبب ہیں۔ جو تیری مخلوق کے برگزیدوں کی آنکھ ہیں اور تیری ذات کی تجلی کے نور سے پہلے ظاہر ہونے والے ہیں ان پر ایسا درود بھیج جو تیرے دوام کے ساتھ ہمیشہ رہے اور جسکی تیرے علم کے سوا کوئی انتہا نہ ہو اور جو تجھے اور آپ ﷺ کو خوش کردے اور یا ربّ العالمین! (حضور ﷺ پر ایسا درود بھیج) جس کے سبب تو ہم سے خوش ہو جائے۔"

یہ درودِ پاک بھی شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ سوتے وقت ستر بار اس درود شریف کو پڑھنے سے زیارت نصیب ہو جاتی ہے (فضائل درود)

(۱۳) اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَذِقْنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ لَذَّۃَ وِصَالِہٖ۔

"یا اللہ! درود، سلام و برکات بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر اور انکی آل پر اور درود کے وسیلہ سے آپ ﷺ کے وصال کی لذت چکھا دے۔"

جناب نبی کریم ﷺ کی زیارت کے متمنی کو اس درود شریف کی مداومت رکھنی چاہیے انشاء اللہ اس نعمت بے بدل سے بہرہ ور ہونگے۔ (جواہر البحار)

(۱۴) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد نبی الامی ﷺ اور انکی آل پر درود اور سلام نازل فرما اور ان پر برکتیں نازل فرما"

حضرت شیخ المشائخ قطب الارشاد شاہ ولی اللہ نور اللہ مرقدہٗ نے اپنی کتاب نوادر میں بحوالہ احیاء العلوم وغنیۃ الطالبین از حضرت غوث اعظم سیدنا عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نقل فرمایا ہے کہ ابدال وقت حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت خضر علیہ السلام سے درخواست کی کہ مجھے کوئی عمل بتایئے جس پر عمل کرنے سے حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی زیارت ہو جائے انہوں نے فرمایا کہ مغرب سے عشا تک نفلوں میں مشغول رہو۔ کسی سے کلام نہ کرو دھیان نماز میں رکھو۔ ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرو اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھو۔ نماز سے فارغ ہو کر سیدھے مکان پر چلے آؤ کسی سے بات نہ کرو۔ گھر پہنچ کر دو رکعت نماز ادا کرو۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھو بعد سلام ایک سجدہ کرو جس میں سات بار استغفار سات مرتبہ یہ درود شریف سات مرتبہ کلمہ تمجید۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ پڑھ کر سر اٹھاؤ اور ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھو یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا اِلٰہَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَیَا رَحِیْمَھُمَا یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ۔ پھر اسی حال میں ہاتھ اٹھائے ہوئے کھڑے ہو کر یہی دعا پڑھو اور دائیں کروٹ پر قبلہ کی طرف منہ کر کے لیٹ جاؤ اور سونے تک درود شریف پڑھتے رہو۔ اگر پہلی شب زیارت ہو جائے فبہا ورنہ سات رات تک پڑھو۔ حضرت ابراہیم تیمیؒ کو پہلی ہی بار کامیابی ہو گئی خواب میں دیکھا کہ کچھ فرشتے آئے اور انہیں جنت میں داخل کر دیا۔ انہوں نے وہاں یاقوت سرخ، زمرد سبز اور سفید موتیوں کے محلات دیکھے۔ شہد، دودھ اور شراب کی نہریں بھی دیکھیں۔ ایک محل میں ایک نوجوان عورت پر نظر پڑی جو انکو دیکھ رہی تھی اسکے چہرے کا نور سورج کی روشنی سے زیادہ تھا۔ اسکے گیسو محل کے اوپر سے زمین پر لٹک رہے تھے۔ فرشتوں سے دریافت کیا یہ محل کس کے لئے ہے اور یہ عورت

کون ہے۔ فرشتوں نے جواب دیا کہ تیرے عمل کی طرح جو بھی عمل کرے اسکے لئے ہے اور یہ عورت حور ہے۔ فرشتے مجھے اس وقت تک جنت سے باہر نہ لائے جب تک مجھے جنت کے پھل کھلا کر اور وہاں کا پانی پلا نہ دیا۔ اسکے بعد مجھے اسی جگہ پہنچا دیا جہاں میں پہلے تھا۔ اتنے میں حضرت محمد رسول اللہ ﷺ ستر انبیا علیہم السلام کے ہمراہ فرشتوں کی ستر قطاروں کے جلو میں تشریف لائے ہر قطار مشرق سے مغرب تک تھی۔ تشریف لا کر مجھے سلام علیک فرمایا اور میرا ہاتھ پکڑ لیا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مجھ سے خضر علیہ السلام نے یہ فرمایا ہے آنحضرت ﷺ نے میری بات سنکر فرمایا۔ خضر نے سچ کہا۔ وہ جو کچھ بیان کرتے ہیں وہ حق ہوتا ہے۔ وہ زمین والوں میں سب سے بڑے عالم ہیں۔ رئیس ابدال ہیں اور اللہ تعالیٰ کے لشکر میں سے ہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ایسا عمل کرنے والے کا کیا ثواب ہوگا۔ فرمایا جو کچھ تو نے دیکھا اور جو کچھ تجھے دیا گیا اس سے بڑھ کر اور کون سا ثواب ہوگا۔ تجھے جنت میں داخل کیا گیا تو نے جنت میں اپنی جگہ دیکھ لی۔ جنت کے پھل کھائے وہاں کی شراب پی۔ حوروں کا معائنہ کیا فرشتوں اور انبیاء سے ملا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اگر کوئی شخص میرے عمل کی طرح عمل کرے اور جو کچھ میں نے خواب میں دیکھا وہ نہ دیکھ پائے تو کیا اسکو بھی ان چیزوں میں سے کچھ ملیگا جو مجھے عطا فرمائی گئی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس نے مجھے نبیٔ برحق بنایا۔ اسکے تمام کبیرہ گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ اس سے اپنا غضب اور ناخوشی اٹھالیگا اور جنت کو اگر خواب میں نہ دیکھا تب بھی اسکو وہی ملیگا جو تجھے دیا گیا کہتے ہیں کہ اس خواب کے بعد حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ نے چار ماہ تک کچھ کھایا نہ پیا۔ (احیاء العلوم ۔ غنیۃ الطالبین ۔ فضائل)

(۱۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۔ اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ اَرِنِیْ وَجْہَ مُحَمَّدٍ حَالًا وَّ مَاٰلًا وَّصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ اور انکی آل پر درود بھیج۔ یا اللہ! حضرت محمد

ﷺ کے طفیل مجھے آپ ﷺ کے رُخِ انور کی زیارت کرا۔ اِس وقت اور آئندہ بھی وحضور ﷺ پر جو تیرے حبیب ہیں اور انکی آل پر درود وسلام بھیج"۔

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانیؒ نے اپنی طبقات میں کہا ہے کہ سیدی الشیخ محمد ابو المواہب شاذلی رحمۃ اللہ علیہ جلیل القدر بزرگ علماء راسخین اور ابرار میں سے تھے۔ آپ نے بے مثال علوم لدنی پر کتب تصنیف کی ہیں۔ تصوف میں ان کی کتاب "قانون" بڑی گراں قدر ہے۔ آپ سرکارِ دو عالم ﷺ کی خواب میں بکثرت زیارت کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں نے رسول کریم ﷺ کو اپنی آنکھوں سے ۸۲۵ھ میں جامعہ ازہر کے میدان میں دیکھا۔ آپ ﷺ نے اپنا دستِ مبارک میرے دل پر رکھا اور فرمایا بیٹا! غیبت حرام ہے کیا تو نے اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد نہیں سنا وَلَا یَغْتَب بَّعْضُکُم بَعْضًا (۴۹:۱۲) اور ایک دوسرے کی غیبت نہ کرو۔ میرے پاس ایک جماعت بیٹھی تھی۔ بعض لوگوں کی انہوں نے غیبت کی پھر مجھے رسول کریم ﷺ نے فرمایا، اگر تیرے لئے لوگوں کی غیبت سننا ضروری ہو تو سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑھ کر اس کا ثواب جس کی غیبت کی گئی ہے اس کو بخش دے تو غیبت اور ثواب برابر ہو جاتے ہیں۔

نیز رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ سوتے وقت اَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْم۔ پانچ بار۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم پانچ بار پھر کہو اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ اَرِنِی وَجْہَ مُحَمَّدٍ حَالًا وَّمَالًا وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔ جب تو سوتے وقت یہ کہے گا تو میں تیرے پاس آؤنگا اور ہرگز وعدہ خلافی نہیں کرونگا۔ (افضل)

(۱۶) کجائی یا رسول اللہ کجائی ۔۔۔ چرا در دیدۂ تارم نیائی

منم مشتاق با صد آرزوہا ۔۔۔ چہ خوش باشد کہ دیدارم نمائی

بہ بوئیت زندہ ام ہر جا کہ ہستم ۔۔۔ بہ رویت آرزومندم کجائی

ترجمہ: یا رسول اللہ ﷺ آپ کہاں تشریف فرما ہیں میری تاریک آنکھوں میں کیوں تشریف نہیں لاتے، بندہ آپ کا سینکڑوں تمناؤں کے ساتھ مشتاق ہے کیا ہی اچھا ہو کہ آپ ﷺ

مجھے اپنے دیدار سے مُشرّف فرمائیں۔ میں جہاں بھی ہوں آپ کی خوشبو مُبارک سے زندہ ہوں اور ہر وقت آپکے رُخِ انور کی زیارت کا تمنائی ہوں، آپ کہاں تشریف فرما ہیں!

ایک بزرگ مولانا محمد سعید گوہانوی نے اپنے مُرشدِ کامل حضرت خواجہ محمد سعید قریشی ہاشمی قدس سرہ سے عرض کیا مدت ہوگئی ہے مجھے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب نہیں ہوئی فرمایا یہ اشعار پڑھ! مولانا گوہانوی رات یہ اشعار پڑھ کر سو گئے تو خواب میں خواجہ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت نصیب ہوئی۔ صبح کو آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا۔ ارشاد فرمایا کہ جب کوئی عمل حضرت رسُولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے کیا جاتا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی زیارت ہوتی ہے۔ فرمایا یہ مقام فنا فی الشیخ کا ہے۔ (حیات سعیدیہ از الحاج مولانا سیّد زوار حسین شاہ وسیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعد از وصال النبی صلی اللہ علیہ وسلم، عبدالمجید صدیقی ایڈووکیٹ لاہور)

(۱۷) مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللهِ اَحْمَدُ رَسُولُ اللهِ۔

"حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسُول ہیں، حضرت احمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسُول ہیں۔"

علامہ دمیری نے حیوۃ الحیوان میں لکھا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن جمعہ کی نماز کے بعد باوضو ایک پرچہ پر محمد رسُول اللہ احمد رسُول اللہ پینتیس ۳۵ مرتبہ لکھے اور اس پرچہ کو اپنے ساتھ رکھے اللہ تعالیٰ جل شانہ اس کو طاعت کی قوت عطا فرماتے ہیں اور شیاطین کے وسوسوں سے حفاظت فرماتے ہیں اور اگر اس پرچہ کو روزانہ طلوعِ آفتاب کے وقت دُرود شریف پڑھتے ہوئے غور سے دیکھتا رہے تو نبی کریم رؤف الرحیم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں کثرت سے ہوا کرے۔ (فضائل)

(۱۸) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلِّمْ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اٰمَنْتُ بِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّلَمْ اَرَهُ فَلَا تَحْرِمْنِىْ فِى الْجِنَانِ رُؤْيَتَهٗ وَارْزُقْنِىْ صُحْبَتَهٗ وَتَوَفَّنِىْ عَلٰى مِلَّتِهٖ وَاسْقِنِىْ مِنْ حَوْضِهٖ مَشْرَبًا رَّوِيًّا سَائِغًا هَنِيْـئًا لَّا نَظْمَاُ بَعْدَهٗ اَبَدًا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ۔ وَصَلَّى اللهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

"یا اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور انکی آل پر دُرود اور سلام بھیج۔ یا اللہ! میں

ایمان لایا ہوں اپنے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر حالانکہ میں نے اُن کو دیکھا نہیں (یا اللہ) مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار سے جنت میں محروم نہ رکھنا اور مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت عنایت فرما اور مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ملّت پر ہی وفات دے اور پلا مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض سے ایسا پینا جو سیراب کرنے والا ہو، لذیذ ہو، خوشگوار ہو تاکہ ہم اس کے بعد کبھی پیاسے نہ ہوں بے شک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو تیرے حبیب ہیں اور انکی آل پر درود و سلام بھیج۔"

شیخ جزولیؒ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس دُعا کا ہمیشہ وِرد رکھے اور اکیس[۲۱] مرتبہ پڑھ کر سوئے بفضلہٖ تعالیٰ تین جمعہ میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی رؤیت مُبارکہ سے مُشرف ہوگا۔ نیز فرمایا کہ اَسۡقِنِیۡ عرض کرتے وقت قاری کو اس موقعہ پر کوثر، معرفتِ الٰہی اور جام شراب رؤیت آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا تصور رکھنا چاہیئے اور سوائے اس کے کسی حاجت کو دل میں نہ لائے۔ (دلائل الخیرات)

(۱۹) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جَسَدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى الْاَجْسَادِ وَعَلٰى رُوْحِهٖ فِى الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى قَبْرِهٖ فِى الْقُبُوْرِ وَعَلٰى مَوْقِفِهٖ فِى الْمَوَاقِفِ وَعَلٰى مَشْهَدِهٖ فِى الْمَشَاهِدِ وَعَلٰى ذِكْرِهٖ اِذَا ذُكِرَ صَلٰوةً مِّنَّا عَلٰى نَبِيِّنَا۔

"یا اللہ! درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جسدِ اطہر پر جسموں میں۔ آپ کی رُوح مُبارک پر تمام رُوحوں میں۔ اور آپ کے مرقدِ منور پر تمام قبروں میں اور آپ کے کھڑے ہونے کی جگہ پر تمام مواقف میں اور آپ کے تشریف فرما ہونے کی جگہ پر تمام مشاہد میں اور آپ کے ذکرِ مُبارک پر جب ہماری طرف سے اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کا ذکر کیا جائے۔"

شیخ جزولیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ درود ملزم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رؤیت مُبارکہ اور استخارہ کے لئے نہایت مؤثر ہے۔ دو رکعت نماز بہ نیت مقصود پڑھکر۔ اکتالیس[۴۱] مرتبہ اس درود پاک کا ورد کر کے سوئے۔ انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا (دلائل الخیرات)

(۲۰) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ صَلٰوةً لَّا يُحْصٰى لَهَا عَدَدٌ وَّلَا يُعَدُّ لَهَا مَدَدٌ۔

یا اللہ! درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر جو نبی الامی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر اور سلام بھی بھیج اور ایسا درود جس کی تعداد گنی نہ جا سکے اور جس کو شمار نہ کیا جا سکے۔"

حضرت شیخ جزولیؒ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص بعد نماز عشاء ۲۱ مرتبہ یا ۴۱ بار روزانہ اس درودِ مکرم کو پڑھے اور کسی سے کلام نہ کرے اور اسی تصور اور خیال میں سو رہے تو بفضلہ تعالیٰ ۲۱ یا ۴۰ دن میں رویت آنجناب حضورِ اقدس ﷺ سے مشرف ہوگا۔ (دلائل الخیرات)

(۲۱) اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ بِجَاہِ حَبِیْبِكَ الْمُجْتَبٰی وَنَبِیِّكَ الْمُرْتَضٰی اَجْمَعْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ حَبِیْبِكَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ ھٰذِہِ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَبِالْبَرْزَخِ وَیَوْمَ الْقِیَامَۃِ فِی الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی ثُمَّ لَاتُفَرِّقْ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ اَبَدًا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا۔

"یا اللہ اے میرے رب! بحرمت اپنے برگزیدہ حبیب اور منتخب نبی۔ مجھ کو اپنے پیارے حبیب حضرت محمد ﷺ کی خدمت میں پیش فرما اس دنیوی زندگی، عالم برزخ اور قیامت کے روز مقامِ اعلیٰ پر مجھے حضور اقدس ﷺ کی وہ رفاقت عطا فرما جس کے بعد میں کبھی اُن سے جدا نہ ہوں تیری بے پایاں رحمت کے بل بوتے پر اے سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والے! اور اپنے حبیبؐ پاک صاحب لولاک ﷺ "ان کی آل پاک اور اصحابؓ پر خوب خوب سلام بھیج۔"

مشائخ کرام نے سید الکونین ﷺ کی زیارت کا ایک یہ مقبول عمل بھی بیان کیا ہے کہ رات کو سونے سے قبل کامل طہارت کے ساتھ پاک کپڑے پہن کر دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ ہر رکعت میں سورۃ الشمس، سورۃ الیل اور سورۃ اخلاص سات سات مرتبہ پڑھے۔ سلام کے بعد پوری توجہ اور عاجزی کے ساتھ اول آخر درود شریف پڑھ کر یہ دعا عرض کرے انشاء اللہ تعالیٰ زیارت سے مشرف ہوگا۔

## بیمثال دُعا برائے زیارت

"معارج النبوت" میں بیان کیا گیا ہے کہ مہناؓ نامی ایک صحابی رسول اللہ ﷺ جو شرف زیارت سے پہلے ہی حضور نبی اکرم ﷺ کے جمال جہاں آرا کے ازحد مشتاق تھے انہیں یہ دُعا تلقین کی گئی جس سے نہیں اپنے مقصد میں کامیابی ہوئی۔

(۲۲) اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اَنْزَلْتَ الْمَطَرَ مِنَ السَّمَآءِ لِتُحْیِیَ بِہِ الْاَرْضَ وَتَسْقِیَ بِہِ الْعِبَادَ مِنْ خَلْقِكَ، اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ قَدِ اشْتَدَّ شَوْقِیْ اِلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَطَالَ حُزْنِیْ، اَللّٰھُمَّ فَارْحَمْنِیْ وَمُنَّ عَلَیَّ مِنْ نَظَرِ وَجْھِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

"یا اللہ! تو نے آسمان سے بارش نازل فرمائی تاکہ اس سے (مردہ) زمین زندہ اور تیرے بندوں کی پیاس بجھ جائے۔ یا اللہ میرا حضرت محمد ﷺ کی زیات کا شوق انتہا کو پہنچ گیا ہے اور میرے غم کی منزل دراز ہوگئی ہے۔ یا اللہ مجھ (عاجز) پر رحم اور احسان فرماتے ہوئے حضور اقدس ﷺ کے رُخِ انور کی زیارت سے جلد مشرف فرما۔" (مُرقع کلیمی)

(۲۳) اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ ..... فلاں فلاں۔ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّارْزُقْنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعْوَتِیْ۔

"یا اللہ! مجھے خواب میں حضور نبی کریم ﷺ / یا فلاں کی زیارت کروا، مجھے میرے کام میں کامیابی عنایت فرما اور اپنی دُعا کی قبولیت پر جو رہنمائی طلب کرتا ہوں وہ مجھے خواب میں عطا کر۔"

شاہ کلیم اللہؒ فرماتے ہیں دُعا دو رکعت جس میں والشمس، واللیل اور سات سات بار اخلاص کے بعد پڑھیں آہ مجزونہ ہے۔

# درود رضویہ

اعلیحضرت امام اہلسنّت شاہ احمد رضا بریلوی رحمۃُ اللہ علیہ نے یہ درود شریف ترتیب دیا ہے۔ اس کی خوبی یہ ہے کہ تین مختصر درودوں کو یکجا کر دیا گیا ہے۔ لہٰذا جو شخص ایک مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا وہ حقیقتاً تین مرتبہ درود پڑھنے کے ثواب کا حقدار ہوگا۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔

## درود خضری

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

وَّاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

## درودِ شفا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِھَا وَعَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِھَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَآئِھَا وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ دَآئِمًا اَبَدًا۔

درودِ شفا گیارہ بار پڑھ کر جس مریض پر دم کریں شفا ہو۔ پیٹ کے امراض میں پانی پر دم کر کے پلائیں۔

# وضو کا بیان

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِذَا قُمْتُمْ اِلَی الصَّلٰوۃِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْھکُمْ وَاَیْدِیَکُمْ اِلَی الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِکُمْ وَاَرْجُلَکُمْ اِلَی الْکَعْبَیْنِ

ترجمہ: اے ایمان والو! جب تم نماز کے لیے اُٹھو تو اپنے مُونہوں کو دھوؤ اور اپنے ہاتھوں کو بھی کہنیوں تک اور اپنے سروں کا مسح کرو اور پاؤں دھوؤ ٹخنوں تک نماز کے لیے وضو ضروری ہے۔ بغیر وضو کے نماز نہیں ہوتی۔

## وضو کا طریقہ

پہلے پاکی حاصل کرنے اور ثواب پانے کی نیّت کرے۔ اور بسم اللہ پڑھ کر تین بار دونوں ہاتھوں کو پہنچوں تک دھوئے پھر تین بار کلّی کرے مسواک کرے پھر تین بار ناک میں پانی چڑھائے اور بائیں ہاتھ سے ناک صاف کرے پھر تین بار مُنہ دھوئے کہ پیشانی کے بالوں سے لے کر ٹھوڑی کے نیچے تک اور دونوں کانوں کی لَو تک کوئی جگہ خشک نہ رہے۔ اگر داڑھی ہو تو خلال کرے۔ پھر تین بار دونوں ہاتھوں کہنیوں تک پہلے دایاں پھر بایاں دھوئے نئے پانی سے دونوں ہاتھ تر کر کے پُورے سَر کا ایک بار مسح کرے اس طرح کہ پیشانی کے بالوں سے دونوں ہاتھوں کی تین انگلیاں پھیرتا ہُوا گدی تک لے جائے اور پھر گدی سے دونوں ہتھیلیاں پھیرتا ہُوا واپس لائے پھر شہادت کی انگلی سے کان کے اندرونی حصّوں اور انگوٹھے کے پیٹ سے کان کی بیرونی سطح اور انگلیوں کی پُشت سے گردن کا مسح کرے پھر تین بار دونوں پاؤں پہلے دایاں پھر بایاں ٹخنوں تک بائیں ہاتھ سے دھوئے اور انگلیوں کا خلال کرے۔ یہ طریقہ جو بیان ہُوا۔ اِس میں بعض وضو کے فرائض بعض سُنّتیں اور مستحبات ہیں جو یہ ہیں۔

## وضو کے فرائض

ان کے بغیر وضو نہیں ہوتا۔ اور یہ چار ہیں۔
(۱) مُنہ دھونا (۲) دونوں ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھونا
(۳) چوتھائی سر کا مسح کرنا۔ (۴) دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھونا۔

## وضو کی سُنتیں

پہلے نیّت کرنا۔ بسم اللہ پڑھ کر شروع کرنا۔ دونوں ہاتھ پہنچوں تک دھونا۔ کُلّی کرنا۔ مسواک کرنا۔ ناک میں پانی چڑھانا۔ داڑھی کا خلال کرنا۔ پُورے سر کا مسح کرنا۔ کانوں کا مسح کرنا۔ پے در پے وضو کرنا کہ پہلا وضو سُوکھنے نہ پائے۔ ترتیب قائم رکھنا۔ ہر دھونے والے عضو کو تین بار دھونا۔

## وضو کے مستحبات

گردن کا مسح کرنا۔ قبلہ کی طرف مُنہ کرنا۔ پاک اور اُونچی جگہ بیٹھنا۔ پانی بہاتے وقت اعضاء پر ہاتھ پھیرنا۔ بغیر ضرورت دوسرے سے مدد نہ لینا۔ دُنیا کی باتیں نہ کرنا۔ بچا ہُوا پانی کھڑے ہو کر پی لینا۔ وضو کے بعد کلمہ شہادت اور یہ دُعا پڑھنا اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ عِبَادِكَ الصَّالِحِیْنَ۔

ترجمہ: اے اللہ مجھے توبہ کرنے والوں اور پاک لوگوں اور اپنے صالحین بندوں میں سے کردے۔

## ان سے وضو ٹوٹ جاتا ہے

پاخانہ۔ پیشاب کے مقام سے کسی چیز کا نکلنا۔ خون۔ پیپ۔ زرد پانی کا نکل کر بدن پر بہ جانا۔ مُنہ بھر قے کرنا۔ سہارا لگا کر یا لیٹ کر سو جانا۔ نماز میں قہقہہ مار کر ہنسنا۔ کسی وجہ سے بیہوش ہو جانا۔ دُکھتی آنکھ سے پانی بہنا۔

## چند ضروری مسائل

درمیان وضو میں اگر ریح خارج ہو یا کوئی ایسی بات جس سے وضو جاتا رہتا ہے تو پھر نئے سرے

سے وضو کرے۔ وہ پہلے دُھلے ہوئے بے دُھلے ہو گئے۔ بغیر وضو کے قرآن پاک کو چھُونا جائز نہیں۔ جُنبی کو سونے یا کچھ کھانے پینے سے پہلے وضو کرنا سُنّت ہے۔ خوُن یا پیپ نکل کر بہے نہیں تو وضو نہیں جاتا۔ اگر کسی کے زخم سے ہر وقت خون یا پیپ بہتی رہتی ہے یا ہر وقت پیشاب کا قطرہ آتا رہتا ہو یا ریاح خارج ہوتے ہوں تو ایسا شخص ہر نماز کے لیے وضو کر لیا کرے۔ اس کی نماز ہو جائے گی۔ کیونکہ وُہ معذور ہے۔ جب تک وقت رہے گا یہ وضو باقی رہے گا۔

# غُسل کا بیان

وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا

ترجمہ: اگر تمہیں نہانے کی حاجت ہو تو (نہا کر) خوب صاف سُتھرے ہو جاؤ۔

## غُسل کا مسنُون طریقہ

پہلے دونوں ہاتھوں کو پہنچوں تک دھوئے پھر استنجا کرے اور جس جگہ نجاست وغیرہ ہو اس کو دُور کرے۔ پھر وضو کرے اور وضو کے بعد تین مرتبہ داہنے مونڈھے پر اور تین مرتبہ بائیں مونڈھے پر پھر تین مرتبہ سر پر اور سارے بدن پر پانی بہائے اور ملے اور کسی سے کلام نہ کرے۔

غُسل کے تین فرض ہیں۔ (۱) غرغرہ کرنا۔ اِس طرح کہ پانی حلق کی جڑ تک بہہ جائے۔ (۲) ناک میں پانی ڈالنا۔ کہ جہاں تک نرم جگہ ہے ڈھل جائے۔
(۳) سارے بدن پر پانی بہانا کہ کوئی جگہ خشک نہ رہ جائے۔

## غُسل جن صُورتوں میں فرض ہے

(۱) منی کا شہوت سے نکلنا
(۲) سوتے میں احتلام ہونا۔

(۳) عورت سے مباشرت کرنا۔ خواہ منی نکلے یا نہ نکلے۔ (۴) عورت کا حیض سے فارغ ہونا۔ (۵) نفاس ختم ہونا یعنی بچہ پیدا ہونے کے بعد آنے والے خون کا بند ہونا۔

## یہ غسل مسنون ہیں

جمعہ کی نماز اور دونوں عیدوں کی نماز کے لیے احرام باندھتے وقت اور عرفہ کے دن غسل کرنا سنت ہے۔

## یہ غسل مستحب ہیں

وقوفِ عرفات و وقوفِ مزدلفہ حاضری حرم شریف و حاضری دربارِ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم و شبِ برات و شب قدر وغیرہ کے لیے غسل کرنا مستحب ہے۔

## چند ضروری مسائل

رمضان کی رات کو جنب ہوا تو بہتر یہی ہے کہ طلوعِ فجر سے پہلے نہائے تاکہ روزے کا ہر حصہ جنابت سے خالی ہو اگر نہیں نہایا تو روزہ میں کچھ نقصان نہیں۔ جنبی کو مسجد میں جانا، طواف کرنا۔ قرآن پاک کو چھونا اور پڑھنا حرام ہے۔ جنبی نے اگر درود شریف یا کوئی اور دعا پڑھ لی تو کوئی حرج نہیں مگر بہتر یہ ہے کہ وضو یا کلی کر کے پڑھے۔ جنبی کو اذان کا جواب دینا فرض ہے۔ جس پر غسل واجب ہو اُس کو چاہیئے کہ نہانے میں تاخیر نہ کرے۔ کیونکہ جس گھر میں جنبی ہو اُس میں رحمت کے فرشتے نہیں آتے۔ غسل کے لیے پانی نہ ملنے کی صورت میں تیمم کرنا چاہیئے۔


اختر رضا لائبریری
کتاب نمبر
صدر بازار، لاہور چھاؤنی

# ارشادِ باریٔ تعالیٰ

- نماز قائم کرو اور اللہ سے ڈرو۔ (پ ۷)
- نماز قائم کرو اور میٹھا بولو۔ (پ ۱)
- نماز پڑھ اور نیکی کا حکم کر۔ (پ ۲۱)
- نماز کے علاوہ ذکر بھی کیا کرو۔ (پ ۵)
- نماز سے جنت میں عزت ملے گی۔ (پ ۲۹)
- نماز سے کوئی کام تجھے نہ روکے۔ (پ ۱۸)
- نماز برے کاموں سے روکتی ہے۔ (پ ۲۱)
- نماز اپنے گھر والوں کو سکھائیں۔ (پ ۱۶)
- نماز پورے لباس سے پڑھو۔ (پ ۸)
- نماز جماعت سے ادا کرو۔ (پ ۱)
- نمازی سچا مومن ہے۔ (پ ۳۰)
- نمازی کے لیے رحمت ہے۔ (پ ۹)
- نمازی کا آخرت اور قرآن پر ایمان ہے۔ (پ ۱۸)
- نمازی اللہ کے بندے ہیں۔ (پ ۱۱)
- نمازی ہی نجات پائیں گے۔ (پ ۱۸)
- نمازی ہی تمہارے دینی بھائی ہیں۔ (پ ۱۰)
- نماز سے لاپرواہی تباہی ہے۔ (پ ۳۰)
- نماز قائم کرو اور مشرک ہونے سے بچو۔ (پ ۲۱)
- بے نماز دوزخ میں جائیں گے۔ (پ ۱۶)
- بے نماز نے دین کو سچا نہیں جانا (پ ۲۹)

# ارشادِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

- نماز مومن کا نُور ہے۔
- نماز مومن کی معراج ہے۔
- نماز دِل کی راحت ہے۔
- نماز میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔
- نماز میں شفاء ہے۔
- نماز جنّت کی کُنجی ہے۔
- نماز دین کا ستُون ہے۔
- نماز چھوڑنا کفر ہے۔
- نماز منافق پر بھاری ہے۔
- نماز اپنے بچّوں کو سکھاؤ۔
- نماز کا حساب پہلے ہو گا۔
- نماز باجماعت پڑھو۔
- تارکِ جماعت کی نماز نامقبول۔
- مسجد سے محبّت رکھنے والا مومن ہے۔
- مسجد والوں پر عذاب معاف
- منافق مسجد سے دُور رہتا ہے۔
- بے نماز کا دین خراب۔
- بے نماز کا ایمان ناقص۔
- بے نماز کی ہر نیکی نامقبول۔
- بے نماز کا حشر فرعون اور ہامان کے ساتھ۔

# نماز پڑھنے کا طریقہ

نماز پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو قبلہ رو ہو کر دونوں پاؤں کے پنجوں میں چار انگل کا فاصلہ کر کے کھڑا ہو اور دونوں ہاتھ کانوں تک لے جائے۔ انگوٹھے کان کی لَو سے لگائے اور انگلیاں نہ ملی ہوئی رکھے، نہ خوب کھولے ہوئے بلکہ اپنی حالت پر ہوں اور ہتھیلیاں قبلہ رُخ۔ پھر نیت کر کے اللہ اکبر کہتا ہُوا ہاتھ نیچے لائے اور ناف کے نیچے باندھ لے اس طرح کہ داہنی ہتھیلی کی گدی بائیں کلائی کے سرے پر ہو اور بیچ کی تین انگلیاں بائیں کلائی کی پُشت پر اور انگوٹھا اور چھنگلیا کلائی کے اغل بغل، پھر ثناء سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ پڑھے پھر اَعُوْذُ بِاللّٰهِ پھر بِسْمِ اللّٰهِ پھر الحمد شریف پڑھے اور ختم پر آمین آہستہ سے کہے۔ اِس کے بعد کوئی سورت یا تین آیتیں پڑھے یا ایک آیت جو تین آیت کے برابر ہو۔ اب اللہ اکبر کہتا ہُوا رکوع میں جائے اور گھٹنوں کو ہاتھ سے پکڑے۔ اِس طرح کہ ہتھیلیاں گھٹنے پر ہوں اور انگلیاں خوب پھیلی ہوں۔ اِس طرح نہیں کہ سب انگلیاں ایک طرف ہوں اور نہ اس طرح کہ چار انگلیاں ایک طرف اور ایک طرف صرف انگوٹھا، پیٹھ بچھی ہو اور سر پیٹھ کے برابر ہو اُونچا نیچا نہ ہو۔ پھر کم سے کم تین بار سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ کہے پھر سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہتا ہُوا سیدھا کھڑا ہو جائے اور منفرد ہو تو اس کے بعد اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَ لَكَ الْحَمْدُ کہے پھر اللہ اکبر کہتا ہُوا سجدہ میں جائے اس طرح کہ گھٹنے زمین پر رکھے پھر ہاتھ، پھر دونوں ہاتھوں کے بیچ میں سر رکھے اور پیشانی اور ناک کی ہڈی خوب جمائے اور بازوؤں کو کروٹوں اور پیٹ کو رانوں اور رانوں کو پنڈلیوں سے جُدا رکھے اور دونوں پاؤں کی سب انگلیوں کے پیٹ قبلہ رُو جمے ہوں اور ہتھیلیاں بچھی ہوں اور انگلیاں قبلہ کو ہوں پھر کم از کم

تین بار سُبحانَ رَبِّیَ الاَعلیٰ کہے پھر سر اُٹھالے پھر ہاتھ اور داہنا قدم کھڑا کرکے اس کی اُنگلیاں قبلہ رُخ ہوں اور بایاں قدم بچھا کر اس پر خوب سیدھا بیٹھ جائے اور ہتھیلیاں بچھا کر رانوں پر گھٹنے کے پاس رکھے کہ دونوں ہاتھ کی انگلیاں قبلہ کو ہوں پھر اللہ اکبر کہتا ہوا سجدے کو جائے اور اِسی طرح سجدہ کرے پھر سر اُٹھائے پھر ہاتھ کو گھٹنے پر رکھ کر پنجوں کے بل کھڑا ہو جائے۔ اب صرف بسم اللہ پڑھ کر قرأت شروع کردے پھر اسی طرح رکوع اور سجدہ کرکے داہنا قدم کھڑا کرکے بایاں قدم بچھا کر بیٹھ جائے اور التحیات پڑھے اس کو تشہد کہتے ہیں اور جب کلمہ لا کے قریب پہنچے تو داہنے ہاتھ کی بیچ کی اُنگلی اور انگوٹھے کا حلقہ بنائے اور چھنگلیا اور اس کے پاس والی کو ہتھیلی سے ملادے اور لفظ لا پر کلمہ کی اُنگلی اُٹھائے مگر اس کو جنبش نہ دے۔ اور کلمہ اِلّا پر گرادے اور سب اُنگلیاں فوراً سیدھی کرلے، اور دوؔ سے زیادہ رکعتیں پڑھنی ہیں تو اُٹھ کھڑا ہو اور اِسی طرح پڑھے مگر فرضوں کی ان رکعتوں میں اَلحمد کے ساتھ سورۃ ملانا ضروری نہیں، اب آخری قعدہ جس کے بعد نماز ختم کرے گا اس میں تشہد کے بعد دُرود شریف پڑھے پھر دُعائے ماثورہ پڑھے اِس کے بعد داہنی طرف سلام پھیرے پھر بائیں طرف، یہ طریقہ نماز امام یا تنہا نماز پڑھنے والے کے لیے ہے۔ مقتدی کے لیے سورہ فاتحہ یا کوئی سُورت امام کے پیچھے پڑھنا جائز نہیں۔

## عورتوں کے لئے طریقہ نماز

عورتوں کے لیے مخصوص طریقہ نماز یہ ہے کہ دونوں ہاتھ مونڈھوں تک اُٹھائے، تکبیر کے وقت دونوں ہاتھ چادر کے اندر ہوں پھر نیت کرکے اللہ اکبر کہتی ہوئی بائیں ہتھیلی سینہ پر چھاتی کے نیچے رکھ کر اس کی پُشت پر داہنی ہتھیلی کو رکھے۔ رکوع اس طرح کرے کہ گھٹنوں پر ہاتھ رکھے اور انگلیاں کشادہ نہ کرے۔ رکوع میں تھوڑا جھکے یعنی صرف

اس قدر کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں پیٹھ سیدھی نہ کرے اور گھٹنوں پر زور نہ دے۔ بلکہ محض ہاتھ رکھ دے اور ہاتھوں کی انگلیاں ملی ہوئی رکھے اور پاؤں جھکے ہوئے رکھے، سجدہ سمٹ کر کرے اس طرح کہ بازو کروٹوں سے ملادے اور پیٹ ران سے اور ران کو پنڈلیوں سے اور پنڈلیاں زمین سے اور دونوں پاؤں داہنی جانب نکال دے، قعدہ اس طرح کرے کہ دونوں پاؤں داہنی جانب نکال دے اور بائیں سُرین پر بیٹھے۔

## تعداد رکعات نماز پنجگانہ

| نام نماز | غیر مؤکدہ سنت قبل فرض | سُنت مؤکدہ قبل فرض | فرض | سُنت مؤکدہ بعد فرض | نفل | کُل رکعتیں |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فجر | × | ۲ | ۲ | × | × | ۴ |
| ظہر | × | ۴ | ۴ | ۲ | ۲ | ۱۲ |
| عصر | ۴ | × | ۴ | × | × | ۸ |
| مغرب | × | × | ۳ | ۲ | ۲ | ۷ |
| عشاء | ۴ | × | ۴ | ۲ ۳ وتر واجب | ۴ ۲ وتروں سے پہلے ۲ بعد | ۱۷ |
| میزان | ۸ | ۶ | ۱۷ | ۳-۶ | ۸ | ۴۸ |

## نماز میں کیا کیا پڑھا جائے؟

### (نیّت)

اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ۝

# ثناء

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ

وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ط

# تعوّذ

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

# سورۃ فاتحہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

مٰالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ○ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ○

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ○ لا صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ

عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ○ اٰمِيْن

# سورۃ اخلاص

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ○ ج لَمْ يَلِدْ ○ لا

وَلَمْ يُوْلَدْ ○ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○

تسبیح رکوع : سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡعَظِیۡمِ ط

تسمیع : سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنۡ حَمِدَہٗ،

تحمید : رَبَّنَا لَکَ الۡحَمۡدُ ط

سجدہ کی تسبیح : سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡعَلٰی ط

## تشہُّد

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبٰتُ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحۡمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ عَلَیۡنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیۡنَ ط اَشۡھَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَشۡھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ ط

## دُرود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ

عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوۃِ وَ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ ق رَبَّنَا
وَ تَقَبَّلْ دُعَاءِ ○ رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ
یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ○

سلام : اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ ط

## دُعائے قنُوت

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ وَ نَسْتَغْفِرُكَ وَ نُؤْمِنُ بِكَ وَ
نَتَوَكَّلُ عَلَیْكَ وَ نُثْنِیْ عَلَیْكَ الْخَیْرَ ط وَنَشْكُرُكَ وَلَا
نَكْفُرُكَ وَ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ یَّفْجُرُكَ ط اَللّٰهُمَّ اِیَّاكَ
نَعْبُدُ وَ لَكَ نُصَلِّیْ وَ نَسْجُدُ وَ اِلَیْكَ نَسْعٰی وَ نَحْفِدُ
وَ نَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَ نَخْشٰی عَذَابَكَ اِنَّ
عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ط

**دُعاءِ اختتامِ نماز**

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَ مِنْكَ السَّلَامُ
تَبَارَكْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ ط

# جماعت کی ہر نماز کی ہر رکعت میں ملنے کا طریقہ اور نقشہ

## فجر، جمعہ اور دوگانہ تراویح کی دوسری رکعت میں ملنے کا طریقہ




نقشہ میں اُوپر کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ امام دو رکعت نماز پڑھ رہا ہے۔ نیچے کے خانے یہ ظاہر کر رہے ہیں کہ مقتدی دُوسری رکعت میں مل رہا ہے۔ اب ترتیب کے لحاظ سے مقتدی کی دُوسری رکعت امام کے پیچھے ہوگئی۔ اب وُہ اکیلا پہلی رکعت کو اس طرح پڑھے کہ پہلے ثناء، پھر فاتحہ، پھر سُورت پڑھ کر اپنی پہلی اور چھُوٹی ہُوئی رکعت کو پُورا کرے۔

## عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی دُوسری رکعت میں ملنے کا طریقہ




نقشہ میں اُوپر والے خانے یہ ظاہر کر رہے ہیں۔ کہ امام عید کی دو رکعت پڑھا رہا ہے۔ نیچے کے خانے ظاہر کرتے ہیں کہ مقتدی دُوسری رکعت میں مل رہا ہے۔ اب ترتیب کے لحاظ سے مقتدی کی پہلی رکعت رہ گئی۔ اب وُہ اپنی پہلی رکعت اسطرح ادا کرے گا کہ پہلے ثناء، پھر تین تکبیریں پڑھے گا اور ہر تکبیر کے وقت ہاتھ کانوں تک اُٹھائے گا۔ پھر تیسری تکبیر کے بعد ہاتھ باندھ کر فاتحہ پھر سُورۃ پڑھ کر رکوع کرے گا اور رکعت پُوری کر کے سلام پھیر دے گا۔

نوٹ: پہلی رکعت میں تین زائد تکبیریں ثناء کے بعد لیکن دوسری رکعت میں تین زائد تکبیریں قرأت کے بعد اور رکوع سے پہلے کہی جاتی ہیں۔

## ظہر، عصر اور عشاء کی دُوسری رکعت میں ملنے کا طریقہ




نقشہ کے اُوپر کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ امام چار رکعت نماز پڑھا رہا ہے

نیچے کے خانے یہ ظاہر کر رہے ہیں کہ مقتدی دوسری رکعت میں مل رہا ہے اب اس نے امام کے پیچھے دُوسری، تیسری اور چوتھی رکعت ترتیب سے پڑھ لی ہے۔ اس کی پہلی رکعت باقی رہ گئی ہے۔ جسے وُہ اس طرح پڑھے گا۔ پہلے ثناء، پھر فاتحہ، پھر سُورت پڑھ کر رکعت پُوری کر کے نماز ختم کرے گا۔

## مغرب اور وِتر کی دُوسری رکعت میں ملنے کا طریقہ




نقشہ میں اُوپر کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ امام تین رکعت کی جماعت کرا رہا ہے۔ نیچے کے خانے ظاہر کر رہے کہ مقتدی دُوسری رکعت میں مل رہا ہے۔ اب مقتدی نے امام کے پیچھے دُوسری اور تیسری رکعت تو پڑھ لی۔ باقی اس کی پہلی رکعت رہ گئی وُہ کھڑا ہو کر اس طرح پڑھے گا کہ پہلے اس میں ثناء، پھر فاتحہ اور پھر سُورت پڑھ کر اپنی رکعت ادا کرے گا۔

## مغرب اور وِتر کی تیسری رکعت میں ملنے کا طریقہ



نقشہ میں اُوپر کے خانے سے ظاہر ہے کہ امام تین رکعت کی نماز پڑھا رہا ہے۔ نیچے کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ مقتدی تیسری رکعت میں مل رہا ہے، اب مقتدی کی تیسری رکعت تو امام کے پیچھے ادا ہو گئی۔ پہلی اور دوسری رکعت باقی رہ گئی اب وُہ پہلی رکعت کھڑا ہو کر اس طرح پڑھے گا۔ پہلے ثناء، پھر فاتحہ، پھر سورۃ پڑھ کر رکوع اور سجُود کرے گا۔ اب چونکہ اس کی دو رکعت پوری ہو گئی ہیں۔ اِس لیے بیٹھ کر التحیات پڑھے گا پھر کھڑا ہو کر دُوسری رکعت اس طرح ادا کرے گا کہ پہلے اس میں فاتحہ، پھر سُورت پڑھ کر رکوع اور سجُود کرے گا۔ اور التحیات دُرود شریف پڑھ کر سلام پھیر دے گا۔ اس کو اس طرح تین التحیات پڑھتے پڑتے ہیں ایک امام کے پیچھے اور دو اکیلے۔

## ظہر، عصر اور عشاء کی تیسری رکعت میں ملنے کا طریقہ



نقشہ میں اُوپر کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ امام چار رکعت نماز پڑھ رہا ہے۔ نیچے کے خانے ظاہر کرتے ہیں کہ مقتدی تیسری رکعت میں مل رہا ہے۔ اب اس نے امام کے پیچھے تیسری، چوتھی رکعت تو ترتیب کے ساتھ ادا کر لی ہے۔ اب مقتدی کی پہلی اور دُوسری رکعت بچ گئی ہے۔

اب وُہ کھڑا ہو کر پہلی رکعت اس طرح ادا کرے گا۔ پہلے اس میں ثناء، پھر فاتحہ، پھر سُورت پڑھے گا۔ پھر رکوع، سجدہ کرنے کے بعد کھڑا ہو کر دوسری رکعت اس طرح ادا کرے گا، پہلے اس میں فاتحہ، پھر سُورت پڑھے گا اور

# ظہر، عصر اور عشاء کی چوتھی رکعت میں ملنے کا طریقہ







نقشہ میں اوپر کے خانے ظاہر کر رہے ہیں کہ امام چار رکعت کی نماز پڑھ رہا ہے۔ نیچے کے خانے ظاہر کر رہے ہیں۔ کہ مقتدی امام کے پیچھے چوتھی رکعت میں مل رہا ہے۔ اب مقتدی نے امام کے پیچھے صرف چوتھی رکعت ادا کی۔ ترتیب کے لحاظ سے اب اس کی پہلی، دوسری اور تیسری رکعت باقی رہ گئی ہے اب وہ اپنی پہلی رکعت کو اسطرح پڑھے گا کہ پہلے اس میں ثناء پھر فاتحہ پھر سورت پڑھ کر رکوع و سجود کریگا اور قعدہ میں التحیات پڑھیگا کیونکہ اسکی دو رکعتیں پوری ہوگئیں ایک امام کے ساتھ اور ایک اب علیحدہ۔ التحیات کے بعد پھر دوسری رکعت میں فاتحہ اور سورت پڑھے گا۔ باقی رہ گئی تیسری رکعت تو چونکہ فرض کی تیسری اور چوتھی رکعت میں صرف فاتحہ پڑھی جاتی ہے اسلیے اس میں صرف فاتحہ پڑھ کر تیسری رکعت پوری کریگا۔ اس ترتیب سے اسکی ساری رکعتیں پوری ہو جائینگی اب بیٹھ کر التحیات درود شریف اور دعا پڑھکر سلام پھیر دیگا۔

# جنازہ کے دوران ملنے کا طریقہ




اگر ایک آدمی پہلی تکبیر میں شامل نہ ہو سکا تو امام کے ساتھ دوسری تکبیر میں شامل ہو کر درود شریف پڑھنا شروع کردے اور بقیہ جنازہ ترتیب کے مطابق ادا کرے۔ اگر دوسرا آدمی تیسری تکبیر میں شامل ہوا تو وہ امام کے ساتھ دعا پڑھے لیکن تیسرا آدمی دعا میں بھی شامل نہ ہو سکا اور صرف چوتھی تکبیر امام کیساتھ کہہ سکا تو یہ تینوں امام کیساتھ سلام نہ کہیں بلکہ جب امام صاحب سلام کہیں تو جلدی سے پہلا آدمی صرف اپنی پہلی تکبیر کہہ لے اور پھر سلام کہے دوسرا آدمی اپنی دو تکبیریں کہہ کر سلام کہے اور تیسرا آدمی صرف اپنی تین تکبیریں کہہ لے اور پھر سلام کہے۔ فتاویٰ عالمگیری ج-۲، صہ ۹۰۷

مسئلہ۔ اگر کسی نمازی کی کوئی رکعت باقی ہو اور وہ امام کیساتھ بھول کر سلام پھیر دے تو اگر فوراً یاد آجائے تو کھڑا ہو کر نماز پوری کر لے

## نمازِ مُسافر

مُسافر وُہ شخص ہے جو کم سے کم ستاون میل کے سفر کے ارادے سے اپنی بستی سے باہر نکل چکا ہو۔ اس پر واجب ہے کہ فقط فرض نماز میں قصر کرے، یعنی چار رکعت والے فرض کو دو پڑھے اس کے حق میں دو رکعتیں ہی پوری نماز ہے۔ اگر سہواً یا قصداً چار پڑھے اور دو کے بعد قعدہ کرے تو فرض ادا ہو جائیں گے۔ اور پچھلی دو رکعتیں نفل ہو جائیں گی۔ مگر قصداً چار پڑھنے والا سخت گنہگار ہے۔ اِس پر توبہ لازم ہے۔ اگر مقیم مُسافر امام کے پیچھے نماز پڑھے گا تو امام کے ساتھ سلام کے بعد وہ اپنی دو رکعتیں پُوری کرے گا۔ مگر ان دو رکعتوں میں سورہ فاتحہ نہیں پڑھے گا۔ بلکہ بقدر فاتحہ خاموش کھڑا رہے گا۔ اور باقی معمول کے مطابق ادا کرے گا۔ اور اگر مُسافر مقیم امام کے پیچھے نماز پڑھے گا تو پُوری چار رکعت نماز پڑھے گا۔ چاہے التحیات ہی میں آکر ملا ہو، مُسافر جب تک واپس اپنی بستی میں نہ آئے مُسافر ہے۔ اور جس شہر یا بستی میں جائے اگر وہاں پندرہ روز سے کم رہنے کی نیّت ہو تو قصر پڑھے۔ قصر صرف چار رکعت والے فرضوں میں ہے۔ سُنّت، وِتر میں قصر نہیں۔ سفر میں سُنّتیں مکمل پڑھی جائیں۔

## نماز اشراق

اِس نماز کی بڑی فضیلت ہے۔ اِس کے پڑھنے والے کو پُورے حج و عُمرہ کا ثواب ملتا ہے۔ صرف دو رکعتیں ہیں۔ نماز فجر جماعت کے ساتھ پڑھنے کے بعد بیٹھا ذکرِ الٰہی کرتا رہے۔ جب آفتاب بلند ہو جائے تب پڑھے۔

## نمازِ چاشت

اِس نماز کی بہت ہی زیادہ فضیلت ہے۔ ہمیشہ پڑھنے والے کے سب گناہ بخشے جاتے ہیں اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں اور اس کے واسطے جنّت میں سونے کا محل ہوگا۔ اس نماز

کی کم از کم دو رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ بارہ[۱۲] ہیں۔ اس کا وقت آفتاب بلند ہونے سے زوال تک ہے۔

## نماز اوّابین

یہ نفل مغرب کے فرض اور سُنّت پڑھنے کے بعد پڑھے جاتے ہیں۔ نماز اوّابین کی زیادہ سے زیادہ بیس[۲۰] اور کم سے کم چھ[۶] رکعت نفل ہیں۔ یہ نوافل بھی باعثِ برکت اور موجب رحمت ہیں۔

**نمازِ تسبیح** اس نماز کا بے انتہا اجر و ثواب ہے اور اس کی چار رکعتیں ہیں۔ مکروہ وقت کے علاوہ جب چاہے پڑھ سکتا ہے۔ بہتر ہے کہ ظہر سے پہلے پڑھے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ تکبیر تحریمہ کے بعد ثنا، پڑھے۔ ثنار کے بعد پندرہ بار یہ کلمہ پڑھے۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ ۝ پھر اَعُوْذُ بِاللّٰهِ، بِسْمِ اللّٰهِ اور سُوْرَۃَ فاتحہ اور سُورۃ اخلاص پڑھ کر دس بار یہی کلمے پڑھے۔ پھر رکوع میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْم کے بعد دس بار۔ پھر رکوع سے اُٹھ کر سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ اور رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ کے بعد دس بار۔ پھر سجدے میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد دس بار۔ پھر سجدے سے اُٹھ کر جلسہ میں دس بار۔ پھر دوسرے سجدے میں تسبیح کے بعد دس بار۔ پھر کھڑے ہو کر بسم اللہ سے پہلے پندرہ بار۔ پھر اسی ترکیب سے چار رکعتیں پڑھے۔ ہر رکعت میں پچھتّر بار اور چاروں رکعتوں میں تین سو بار یہ تسبیح پڑھی جائے گی۔

**نماز تراویح** خاص رمضان کی راتوں میں عشار کے بعد اور وِتروں سے پہلے جو نماز پڑھی جاتی ہے وہ تراویح ہے۔ مرد اور عورت

دونوں کے لیے سُنّتِ مؤکدہ ہے۔ اس کی بیس ۲۰ رکعتیں دس سلاموں کے ساتھ ہیں۔ ہر چار رکعت کے بعد کچھ دیر آرام کرنا اور یہ تسبیح پڑھنا مستحب ہے۔

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ ط سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّةِ وَالْعَظْمَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْجَبَرُوْتِ ط سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِیْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ ط سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ ط اَللّٰهُمَّ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ يَا مُجِيْرُ يَا مُجِيْرُ يَا مُجِيْرُ ط صلوٰۃ بر محمد

**نمازِ تہجّد اور صلوٰۃ اللّیل** عشاء کی نماز کے بعد رات کو سو کر اُٹھنے کے بعد فجر کا وقت ہونے سے پہلے جو نماز پڑھی جاتی ہے اُسے تہجد کہتے ہیں۔ اس نماز کی بڑی فضیلت ہے۔ اس کی کم از کم دو رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعتیں ہیں اور جو عشاء کے بعد سونے سے پہلے پڑھی جائے اُسے صلوٰۃ اللیل کہتے ہیں۔ فرضوں اور سُنّتِ مؤکدہ کے بعد افضل نماز رات کی نماز ہے۔

**نمازِ حاجات** جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی اہم معاملہ درپیش ہوتا تو اس کے لیے دو رکعت یا چار رکعت پڑھتے۔ حدیث میں ہے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ باقی تین رکعتوں میں فاتحہ کے بعد قُلْ هُوَ اللّٰهُ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ایک بار پڑھے تو گویا اس نے شب قدر میں چار رکعتیں پڑھیں۔

مشائخ نے فرمایا کہ ہم نے یہ نماز پڑھی اور ہماری حاجتیں پوری ہوئیں۔
حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس کی کوئی حاجت اللہ کی طرف ہو یا کسی انسان کی طرف، تو اچھی طرح وضو کرے پھر دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے پھر یہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ ؕ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ؕ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ؕ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ ؕ لَا تَدَعْ لَنَا ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ؕ یا یہ پڑھے: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَّبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ قَدْ تَوَجَّهْتُ بِكَ اِلٰى رَبِّيْ فِيْ حَاجَتِيْ هٰذِهٖ لِتُقْضٰى لِيْ اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِيَّ ؕ

(ترمذی۔ ابن ماجہ بروایت عبداللہ بن ابی اوفیٰ ماخوذ از بہار شریعت حصہ چہارم)

# نمازِ اِستخارہ

حدیث صحیح جس کو مُسلم کے سوا تمام محدثین نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا۔ فرماتے ہیں کہ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام معاملات میں استخارہ کی تعلیم فرماتے۔ جس طرح قرآن کی سورت تعلیم فرماتے تھے۔ فرمایا جب کوئی کسی امر کا قصد کرے تو دو رکعت نفل پڑھے پھر دُعائے استخارہ پڑھے۔ مستحب یہ ہے کہ اس دُعا کے اوّل و آخر دُرود شریف پڑھے۔ ایک حدیث شریف میں ہے کہ اے انس! جب تُو کسی کام کا قصد کرے تو اپنے رَب سے اس میں استخارہ کر پھر نظر کر تیرے دل میں کیا گزرا، بیشک اِسی میں خیر ہے۔ بعض مشائخ سے منقول ہے کہ دُعائے مذکورہ پڑھ کر باطہارت قبلہ رُو سو رہے۔ اگر خواب میں سفیدی یا سبزی دکھائی دے تو وُہ کام بہتر ہے۔ اور اگر سیاہی یا سُرخی دکھائی دے تو وُہ کام بُرا ہے۔ اس سے بچے۔ (ردالمختار بہارِ شریعت) جب تک ایک طرف رائے پختہ نہ ہو استخارہ کرتا رہے۔

# دُعائے اِستخارہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ وَ اَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْاَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ؕ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّىْ فِىْ دِيْنِىْ وَمَعَاشِىْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِىْ وَ عَاجِلِ اَمْرِىْ وَ اٰجِلِهٖ فَاقْدِرْهُ لِىْ وَيَسِّرْهُ لِىْ ثُمَّ بَارِكْ لِىْ فِيْهِ وَ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّىْ فِىْ دِيْنِىْ وَ مَعَاشِىْ وَ عَاقِبَةِ اَمْرِىْ وَ عَاجِلِ اَمْرِىْ وَ اٰجِلِهٖ فَاصْرِفْهُ عَنِّىْ وَاصْرِفْنِىْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِىَ الْخَيْرَ حَيْثُ كَانَ ثُمَّ رَضِّنِىْ بِهٖ ؕ

# تسبیح حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

دن بھر محنت کرنے اور طویل سفر کرنے پر کسل دور کرنے کے لیے اس سے بہتر کوئی وظیفہ نہیں ہوتا۔ تسبیح فاطمہؓ پڑھ کر سوئے۔ جب صبح کو اُٹھے تو ایسا معلوم ہوگا۔ رات بھر کنیزوں نے ہاتھ پیر دبائے ہیں۔ دردِ بدن کے لیے اور گرنے سے چوٹ آنے پر یہاں تک کہ اگر کسی عضو میں عیب ہو جانے کا اندیشہ ہو تو تسبیح فاطمہ کا وِرد کرے۔ اور اگر کوئی عضو معطّل ہو گیا ہے تو اس کا وِرد جاری رکھے رفتہ رفتہ وُہ عیب جاتا رہے گا۔ اور فضیلت کا یہ عالم کہ اِس دن میں تمام جہان میں کسی کا عمل اس کے برابر بلند نہ کیا جائے گا۔ مگر جو اس کے مثل پڑھے وُہ تسبیح یہ ہے۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ ۳۳ بار۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۳۳ بار۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۴ بار آخر میں ایک بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ لَہُ الْمُلْكُ وَ لَہُ الْحَمْدُ وَ ھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

# نمازی کے آگے سے گذرنے کا گناہ

ابو جہیم صحابی کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اگر نمازی کے آگے سے گُذرنے والا جانتا ہو کہ اس کو کتنا گناہ ہوتا ہے تو وہ نمازی کے آگے سے گذرنے سے چالیس سال یا چالیس دن کھڑا رہنا پسند کرے۔ مگر نمازی کے سامنے سے نہ گذرے۔ (ترمذی شریف جلد اوّل صفحہ نمبر ۴۹)

## پانچوں نمازوں کے بعد پڑھنے کی تسبیح مع پنج گنج قادریہ

بعد از نمازِ فجر یا عَزِیْزُ یا اَللّٰہُ　　بعد از نمازِ ظہر یا کَرِیْمُ یا اَللّٰہُ

بعد از نمازِ عصر یا جَبَّارُ یا اَللّٰہُ　　بعد از نمازِ مغرب یا سَتَّارُ یا اَللّٰہُ

بعد از نمازِ عشاء یا غَفَّارُ یا اَللّٰہُ

سب سو سو بار، اوّل و آخر، تین تین بار درود شریف کی مداومت سے بے شمار برکاتِ دین و دُنیا ظاہر ہوں گی۔ نیز بعد نمازِ فجر قبل طلوع آفتاب اور بعد نمازِ مغرب ۱۰۔۱۰ بار حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ ۱ بار رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ۱۰ بار۔ سَیُھْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اِس کی مداومت سے سب کام بنیں گے دشمن مغلوب رہیں گے۔

## نماز کے بعد کی جامع دُعائیں

① اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنَ الْخَیْرِ کُلِّہٖ مَا عَلِمْتُ مِنْہُ وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الشَّرِّ کُلِّہٖ مَا عَلِمْتُ مِنْہُ وَمَالَمْ اَعْلَمْ۔

② اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَنَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَعِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَدَعْوَۃٍ لَّا یُسْتَجَابُ لَھَا۔

③ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَ تَحَوُّلِ عَافِيَتِكَ وَ مِنْ فَجَأَةِ نِقْمَتِكَ وَ مِنْ جَمِيْعِ سَخَطِكَ

④ اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِی الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَ اَجِرْنَا مِنْ خِزْیِ الدُّنْيَا وَ عَذَابِ الْاٰخِرَةِ،

⑤ اَللّٰهُمَّ اَعِنَّا عَلٰى ذِكْرِكَ وَ شُكْرِكَ وَ حُسْنِ عِبَادَتِكَ

⑥ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ وَ الْعَزِيْمَةَ عَلَى الرُّشْدِ وَ اَسْئَلُكَ شُكْرَ نِعْمَتِكَ وَ حُسْنَ عِبَادَتِكَ وَ اَسْئَلُكَ قَلْبًا سَلِيْمًا وَّ لِسَانًا صَادِقًا وَّ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا تَعْلَمُ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا تَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ،

⑦ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ اَنْ تَرْفَعَ ذِكْرِیْ وَتَضَعَ وِزْرِیْ وَتُطَهِّرَ قَلْبِیْ وَ تُحَصِنَ فَرْجِیْ وَتُنَوِّرَ لِیْ قَلْبِیْ وَ تَغْفِرَ لِیْ ذَنْبِیْ،

⑧ اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِیْ بِمَا عَلَّمْتَنِیْ وَعَلِّمْنِیْ مَا يَنْفَعُنِیْ

وَارْزُقْنِیْ عِلْمًا یَّنْفَعُنِیْ،

○ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ صِحَّةً فِیْ اِیْمَانٍ وَّاِیْمَانًا فِیْ حُسْنِ خُلُقٍ وَّنَجَاحًا یَّتْبَعُهٗ فَلَاحٌ وَرَحْمَةً مِّنْكَ وَعَافِیَةً وَّمَغْفِرَةً مِّنْكَ وَرِضْوَانًا،

○ اَللّٰھُمَّ احْفِظْنِیْ بِالْاِسْلَامِ قَآئِمًا وَّاحْفِظْنِیْ بِالْاِسْلَامِ قَاعِدًا وَّاحْفِظْنِیْ بِالْاِسْلَامِ رَاقِدًا وَّلَا تُشْمِتْ بِیْ عَدُوًّا حَاسِدًا،

○ اَللّٰھُمَّ لَا تُسَلِّطْ عَلَیَّ مَنْ لَّا یَرْحَمُنِیْ،

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

# شبِ معراج (رجب کی ستائیسویں شب)

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کہ جو شخص زندہ رکھے رجب کی ستائیسویں رات کو اطاعتِ الٰہی میں تو نہیں مرے گا اس کا دل جب کہ مرجائیں گے دل اور بے ہوش ہو جائیں گے۔ اس شخص کی دعائیں خدائے بزرگ و برتر کے ہاں مقبول و منظور ہوں گی سارا سال۔ اور اس کی قبر ستّر گز کشادہ کر دی جائے گی اور بہشت کے دروازے اس میں کھولے جاتے ہیں۔

۲۔ ذکر ہے جناب رسُول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا گزر ایک قبر پر ہوا۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دیکھا کہ میّت کی قبر میں سخت اندھیرا ہے۔ اس قبر والے کو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اگر تو رجب کی ستائیسویں رات کو اللہ تبارک و تعالیٰ کی عبادت میں رکھتا تو تیری قبر میں ایسا اندھیرا نہ ہوتا۔

## ستائیسویں رجب کے دن روزہ

حضُور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مُبارک ہے کہ جو شخص ستائیسویں رجب کو روزہ رکھے گا، اس کو ساٹھ مہینوں کے روزوں کا ثواب ملے گا۔ (غنیۃ الطالبین جلد۱۔ ص ۱۸۲)

## رجب کی ستائیسویں رات کے نوافل مع فضائل:

۱۔ کتاب الاوراد میں منقول ہے کہ اس شب کو بارہ رکعت نماز پڑھے۔ بعد اختتام نماز سو سو بار کلمہ تمجید اور درُود شریف اور استغفار پڑھے، پھر سجدے میں

جا کر جو دعا کرے مقبول ہو اور اس کی صبح کو روزہ رکھنا بڑی فضیلت ہے۔

۲۔ رجب کی ستائیسویں رات کو دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۃ الفاتحہ کے سورۃ الاخلاص اکیس مرتبہ پڑھے۔ نماز سے فارغ ہو کر دس مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر یہ کہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمُشَاھَدَۃِ اَسْرَارِ الْمُحِبِّیْنَ وَبِالْخَلْوَۃِ الَّتِیْ خَصَّصْتَ بِھَا سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَسْرَیْتَ بِہٖ لَیْلَۃِ السَّابِعِ وَالْعِشْرِیْنَ اَنْ تَرْحَمَ قَلْبِیَ الْحَزِیْنَ وَتُجِیْبُ دَعْوَتِیْ یَا اَکْرَمَ الْاَکْرَمِیْنَ۔

تو خدائے ذوالجلال اس کی دعا قبول فرمائیں گے اور جب دوسروں کے دل مردہ ہو جائیں گے تو اس کا دل زندہ رکھے گا۔ (نزہۃ المجالس، ج ۱۔ ص ۱۳۰)

۳۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص رجب کی ستائیسویں شب کو بارہ رکعت (دو دو) نفل کی نیت کرے اور اس ترکیب سے پڑھے کہ سورۃ الفاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۃ القدر اور بارہ مرتبہ سورۃ الاخلاص اور اس کے بعد یعنی نماز سے فارغ ہو کر ایک مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ۔ اور

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْاَعْظَمُ پڑھے اور ایک سو مرتبہ درود شریف اور ایک سو مرتبہ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّخَطِیْئَۃٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ۔

اور ایک سو مرتبہ:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

پڑھے اور اپنے لیے اور اپنے ماں باپ کے لیے اور تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کے لیے دُعا مانگے تو خداوند کریم اسے پانچ نعمتیں عطا فرمائیں گے۔

۱۔ مخلوق کا عمر بھر محتاج نہ ہو گا۔ ۲۔ ایمان پر خاتمہ ہو گا۔ ۳۔ اس کی قبر کشادہ کر دی جائے گی۔ ۴۔ جنّت کی ہوائیں اسے پہنچتی رہیں گی۔ ۵۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کے دیدار سے مشرف ہو گا۔

۴۔ حدیث پاک میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا جو شخص معراج شریف کی رات کو چھ رکعات نفل پڑھے دو دو رکعت کی نیت سے اور ہر رکعت میں بعد سُورۃ الفاتحہ کے سُورۃ الاخلاص سات مرتبہ پڑھے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ بخشتا ہے اس کے ستر ہزار گناہ اور ہر رکعت کے بدلے میں ستائیس برس کی عبادت لکھ دیتا ہے اور بدلے میں ہر رکعت کے ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب اور جنّت میں آسانی کے ساتھ رہے گا۔

۵۔ فرمایا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کہ جو شخص دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سُورۃ الفیل اور دُوسری رکعت میں سُورۃ القریش پڑھے تو اللہ تبارک و تعالیٰ اسے بہت سا ثواب عطا فرمائے گا۔

ماہ رجب کی کسی تاریخ کو نماز ظہر، مغرب یا عشاء کے بعد سورۃ الکہف ایک مرتبہ، سورۃ یٰسٓ ایک بار، سورۃ حٰمٓ سجدہ ایک مرتبہ، سورۃ الدخان اور سورۃ المعارج ایک ایک بار پڑھے، پھر سورۃ الاخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو خدائے بزرگ و برتر اس بندے پر اپنی خاص رحمت و برکت نازل فرماتا ہے۔

## شبِ برآت (ماہ شعبان کی پندرھویں شب)

ماہ شعبان کا تمام مہینہ برکتوں اور سعادتوں کا مجموعہ ہے۔ خصوصاً اس کی

پندرھویں شب جسے شبِ برات کہتے ہیں اور لیلۃ مبارکہ بھی کہتے ہیں۔ خود خالقِ کائنات قرآن پاک کی سورۃ الدخان میں فرماتے ہیں:۔

ترجمہ: بے شک ہم ڈر سنانے والے ہیں۔ اس میں بانٹ دیا جاتا ہے ہر حکمت والا کام ہمارے حکم سے۔ بے شک ہم بھیجنے والے ہیں تمہارے رب کی طرف سے رحمت۔ بے شک وُہ سُنتا ہے جانتا ہے۔

۱۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا، اللہ تبارک و تعالیٰ پندرھویں شب شعبان کو لوگوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور اس رات میں اِس قدر لوگوں کے گناہ معاف فرماتا ہے کہ ان کی تعداد بنی کعب کے قبیلہ کی بکریوں سے زیادہ ہے۔

(غنیۃ الطالبین ج ا ص ۱۹۱۔ مشکوٰۃ ص ۱۱۴)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ جب شعبان کی پندرھویں رات ہو تو اس رات میں قیام کرو اور اس کے دن میں روزہ رکھو۔

## شب برات کے نوافل واذکار مع فضائل:۔

۱۔ چودھویں تاریخ کو غروب آفتاب کے وقت چالیس مرتبہ
لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔
کہے تو چالیس برس کے گناہ اللہ تعالیٰ بخشے گا اور چالیس آدمیوں کو اس کی شفاعت پر دوزخ سے نجات ملے گی اور چالیس حوریں بہشت میں عطا فرمائے گا۔

۲۔ وسط ماہ شعبان کی رات میں سو رکعتوں کی نماز پڑھی جاتی ہے جس میں سورۃ الاخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھی جاتی ہے۔ یعنی ہر رکعت میں دس مرتبہ۔ اس نماز کا نام نماز خیر ہے۔

۲۔ اس شب عبادت کی نیت سے غسل کر کے دو رکعت نفل تحیۃ الوضو پڑھیں ۔ ہر رکعت میں بعد سورۃ الفاتحہ کے بعد آیت الکرسی ایک مرتبہ اور سورۃ الاخلاص تین مرتبہ پڑھیں اور مغرب کے وقت ہی سے عبادت میں مشغول ہو جائیں تاکہ نامہ اعمال کی ابتدا، اچھے کاموں سے ہو۔

۳۔ بعد نماز مغرب چھ رکعتیں دو دو کر کے پڑھے۔

دو رکعت نفل درازئ عمر بالخیر ہونے کی نیت سے۔

دو رکعت نفل بلائیں دفع ہونے کی نیت سے

دو رکعت نفل مخلوق کا محتاج نہ ہونے کی نیت سے۔

ہر دوگانہ کے بعد سورۃ یٰسٓ ایک مرتبہ یا سورۃ الاخلاص اکیس مرتبہ اور اس کے بعد دعائے نصف شعبان المعظم پڑھے۔

۴۔ ایک روایت میں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو میرا نیاز مند اُمتی شب برات میں دس رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد سورۃ الاخلاص گیارہ گیارہ بار پڑھے تو اس کے گناہ معاف ہوں گے اور اس کی عمر میں برکت ہوگی۔ (نزہۃ المجالس ج ۱ ص ۱۹۲)

۵۔ اگر اس رات دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورۃ الفاتحہ کے آیت الکرسی ایک مرتبہ اور سورۃ الاخلاص پندرہ مرتبہ اور سلام کے بعد سو مرتبہ درود پاک پڑھے تو غم و الم اور مصائب سے نجات ملے اور رزق میں برکت ہو۔

۶۔ جو کوئی اس رات میں چار رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں پچاس مرتبہ سورۃ الاخلاص پڑھے اور اگلے دن روزہ رکھے تو اللہ پاک پچاس برس کے گناہ معاف فرمائیں گے۔

۷۔ اس رات کو آٹھ رکعت نماز چار سلام سے پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورۃ

الفاتحہ کے سورۃ القدر ایک ایک مرتبہ اور سورۃ الاخلاص پچیس مرتبہ پڑھے۔ واسطے مغفرت گناہ یہ نماز بے حد افضل ہے۔

۸۔ اس رات آٹھ رکعت نماز دو سلام سے پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورۃ الفاتحہ کے سورۃ الاخلاص دس دس مرتبہ پڑھے۔ اللہ پاک نماز پڑھنے والے کے لیے بے شمار فرشتے مقرر کر دے گا۔ جو اسے عذابِ قبر سے نجات کی اور داخلہ بہشت کی خوشخبری دیں گے۔

۹۔ اس رات چودہ رکعتیں سات سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ الکافرون، سورۃ الاخلاص، سورۃ الفلق، سورۃ الناس ایک ایک مرتبہ پڑھے بعد سلام کے آیت الکرسی ایک مرتبہ پھر سورۃ التوبہ کی آخری آیات

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ
(پ ۱۱ - ع ۴)

پڑھے۔ بے پناہ اجر و ثواب ملے گا۔

۱۰۔ اگر اس رات داہنی آنکھ میں تین سلائی اور بائیں آنکھ میں دو سلائی سرمہ لگائیں تو تمام سال آنکھ درد نہ کرے اور عبادت میں سستی نہ کرے۔

۱۱۔ پندرھویں شب سورۃ یٰسٓ تین بار پڑھنے سے حسب ذیل فائدے ہیں۔ ترقیِ رزق، درازیِ عمر اور ناگہانی آفتوں سے حفاظت۔

۱۲۔ اس رات سورۃ الدخان سات مرتبہ پڑھنی بہت افضل ہے۔ انشاءاللہ ستر حاجات دنیا اور ستر حاجات عقبیٰ کی خدائے ذوالجلال قبول فرمائے گا۔

۱۳۔ اس رات سورۃ البقرہ کا آخری رکوع اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے کٰفِرُوْنَ تک اکیس بار پڑھنا واسطے امن و سلامتی اور حفاظت جان و مال افضل ہے۔

۱۴۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ اس ماہ مبارک میں جو کوئی تین ہزار بار دُرود شریف پڑھ کر مجھ کو بخشے گا روزِ حشر اس کی شفاعت مجھ پر واجب ہو گی۔

۱۵۔ شب برات میں اگر دُرودِ طیب کو پڑھا جائے تو ہر مشکل حل ہو جائے گی۔ دُرودِ طیب یہ ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا اَحْمَدَ مُجْتَبٰى مُحَمَّدِ مُصْطَفٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَاَحْبَابِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَهْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ۔

۱۶۔ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کتاب الاحیاء میں تحریر فرماتے ہیں کہ اس رات رُوحیں آکر اپنے اپنے دروازے پر باُمید فاتحہ کھڑی رہتی ہیں۔ اس لیے ارواح کو عبادت مالی اور بدنی کا ثواب بخشنا چاہیئے۔

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کے کسی فوت شدہ آدمی کو قبر میں راحت رہے تو اسے چاہیئے کہ چالیس یوم تک اس درود کو روزانہ پانچ سو مرتبہ پڑھ کر اسے ایصال ثواب کرے۔ انشاء اللہ اس کی قبر کو مثل جنت بنا دیا جائے گا اور عذاب قبر سے بالکل محفوظ ہو جائے گا۔ دُرود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ عَدَدَ اَنْعَامِ اللّٰهِ وَاَفْضَالِهٖ۔

۱۷۔ اگر کوئی شخص شب برات میں دُرودِ شفاعت اکیس ہزار مرتبہ پڑھے تو اس کے رزق میں اضافہ ہو گا۔ دُرود شفاعت یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى حَبِيْبِكَ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

# دعائے نصف شعبان المعظم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ يَا ذَا الْمَنِّ وَلَا يُمَنُّ عَلَيْهِ ط يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط
يَا ذَا الطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ ظَهْرُ اللَّاجِيْنَ ط
وَجَارُ الْمُسْتَجِيْرِيْنَ ط وَاَمَانُ الْخَائِفِيْنَ ط اَللّٰهُمَّ اِنْ
كُنْتَ كَتَبْتَنِيْ عِنْدَكَ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ شَقِيًّا اَوْمَحْرُوْمًا
اَوْمَطْرُوْدًا اَوْمُقَتَّرًا عَلَيَّ فِي الرِّزْقِ فَامْحُ اللّٰهُمَّ
بِفَضْلِكَ شَقَاوَتِيْ وَحِرْمَانِيْ وَطَرْدِيْ وَاقْتِتَارَ رِزْقِيْ ط
وَاثْبِتْنِيْ عِنْدَكَ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ سَعِيْدًا مَّرْزُوْقًا مُّوَفَّقًا
لِّلْخَيْرَاتِ ط فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ فِيْ كِتَابِكَ
الْمُنَزَّلِ ط عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّكَ الْمُرْسَلِ ط يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ
وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهٗٓ اُمُّ الْكِتٰبِ ○ اِلٰهِيْ بِالتَّجَلِّي الْاَعْظَمِ ط
فِيْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَهْرِ شَعْبَانَ الْمُكَرَّمِ ط الَّتِيْ يُفْرَقُ
فِيْهَا كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ وَّيُبْرَمُ ط اَنْ تَكْشِفَ عَنَّا مِنَ الْبَلَآءِ

وَالْبَلْوَآءِ مَا نَعْلَمُ وَمَا لَا نَعْلَمُ ط وَاَنْتَ بِهٖ اَعْلَمُ ط اِنَّكَ
اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ ط وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ط وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

## آخیر ماہ شعبان :

جو شخص شب آخر ماہ شعبان میں دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سو مرتبہ سورۃ الاخلاص ہو تو اللہ تعالیٰ اس کی دعا مستجاب کرے۔

## شعبان المعظّم کی دُعا :

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ۔

# شبِ قدر

## طریقہ نوافلِ شبِ قدر

(۱) دو رکعت۔ ہر رکعت میں اَلْحَمْدُ شَرِیف، اِنَّا اَنْزَلْنَا ایک بار، سورۂ اخلاص تین بار پڑھے تو اس کو شبِ قدر کا ثواب حاصل ہوگا اور ثواب حضرت ادریس، حضرت شعیب، حضرت ایوّب، حضرت داوٗد، حضرت نوح علیہم الصّلوٰۃ وَالسّلام جیسا عطا ہوگا اور اس کو ایک شہر جنّت میں دیا جائے گا۔ جو مشرق سے مغرب تک لمبا ہوگا۔

(۲) حضور صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ جو شخص شبِ قدر میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد اَلْحَمْدُ شَرِیف۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ سات مرتبہ، بعد ختم نماز اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ستّر مرتبہ پڑھے تو یہ اپنے مصلّے سے نہ اُٹھے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کے اور اس کے والدین کے گناہوں کی مغفرت فرما دے گا اور فرشتوں کو حکم ہوگا کہ اس کے لیے جنّت میں میووں کے درخت لگاتے رہیں، محل تعمیر کرتے رہیں۔ نہریں بناتے رہیں، یہ پڑھنے والا ان کو جب تک اپنی آنکھ سے خواب میں نہ دیکھ لے گا اُس وقت اُسے موت نہ آئے گی۔

(۳) جو شخص چار رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں اَلْحَمْدُ شَرِیف ایک بار اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ تین بار پڑھے اس پر موت کی سختی آسان ہوگی، عذاب قبر اُٹھ جائے گا۔ اس کو جنّت میں چار ستون ملیں گے جن کے ہر ستون پر ہزار محل ہوں گے۔

(۴) جو شخص ستائیسویں شب رمضان کو چار رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد

الحمد شریف، انا انزلنا تین بار اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ پچاس مرتبہ بعد ختم نماز سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھے۔ جو دُعا مانگے قبول ہوگی۔ جو شخص ستائیسویں شب رمضان میں چار رکعت پڑھے، ہر رکعت میں بعد اَلْحَمْدُ شریف، اِنَّآ اَنْزَلْنَا ایک بار قُلْ هُوَ اللّٰهُ ستائیس بار پڑھے گناہوں سے ایسا پاک ہو جاتا ہے گویا ابھی پیدا ہوا ہے اور اس کو جنت میں ہزار محل ملیں گے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔ جو شب قدر میں بعد نماز عشاء سات مرتبہ اِنَّآ اَنْزَلْنَا پڑھے ہر مصیبت سے نجات ملے۔ ہزار فرشتے اس کے لیے جنت کی دُعا کرتے ہیں۔ (غنیۃ الطالبین، نزہۃ المجالس، فضائل الشہود)

## شبِ قدر کی دُعا

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّيْ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ۔

# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصُوصاً جمُعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اِس کی حفاظت کرے گا۔ اُس کے دشمنوں پر اس کی مدد کرے گا اور اُس کو غنی کر دے گا اور اُس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اُس کا خیال بھی نہ جائے اور اس کی زندگی اُس پر آسان کر دے اور اس کا قرضہ ادا کر دے گا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کو ادا کر دے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ یَا ذَاالطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ط یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْکَ بِنَفْحَۃِ

خَیْرٍ تُغْنِنِیْ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ۝

---

## پانچوں نمازوں کے بعد پڑھنے کی تسبیح

فجر کی نماز کے بعد هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ سو بار۔ ظہر کی نماز کے بعد هُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ سو بار۔ عصر کی نماز کے بعد هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ سو بار۔ مغرب کی نماز کے بعد هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ سو بار۔ اور عشاء کی نماز کے بعد هُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ سو بار پڑھے۔

# دُعائے سُریانی

اِس متبرک دُعا کو حضرت عبد اللہ ابنِ عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عربی زبان میں نظم فرمایا ہے۔ اصل دُعا سُریانی زبان میں تھی اس لیے اب تک دُعائے سُریانی کے نام سے مشہور ہے۔ بزرگوں کا ارشاد ہے کہ عہدِ قدیم کی کتابوں میں اِس دُعا کا وُہی درجہ تھا جو قرآن مجید میں سورۃ رحمٰن کا۔ حضرت داوٗد علیہ السّلام کو جب کوئی مشکل پیش آتی تھی۔ تو سر بسجود ہو کر دُعائے سُریانی پڑھتے تھے۔ اور اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے مشکل آسان کر دیتا تھا۔ مُسلمانوں کے جلیل القدر اکابر نے اِس متبرک دُعا کی مداومت کی ہے۔ خاص کر سلسلہ عالیہ سہروردیہ میں اِس کا وِرد زیادہ رہا ہے اور حضرت خواجہ ضیاء الدین بخشی قدس سرّہٗ العزیز نے اِس کی شرح آٹھویں صدی ہجری کے اوائل میں لکھی تھی۔ دُعائے سُریانی ہر جائز مقصد کے لیے مجرب ہے۔ روزانہ تین مرتبہ یا سات مرتبہ حصُولِ مقصد کے لیے پڑھتا رہے۔ اور سر بسجوُد ہو کر دُعا کرے۔

اسناد دُعا سُریانی یہ ہے۔

ہمیشہ جو کوئی اس کو پڑھے گا — امن میں وُہ سدا حق کی رہے گا

وِرد کوئی یہ جہل دِن اس کو کرے گا — نصیبہ بخت و دولت پر رہے گا

ہمیشہ مقبل و مقبوُل ہووے — بلا سے چھوٗٹ کر وُہ پاک ہووے

دُعا اس کی کبھی رَد کی نہ جاوے — نہ کسی کا وُہ کبھی محتاج ہووے

# دُعائے سُریانی مع ترجمہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| اَنَا الْمَوْجُوْدُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ | فَاِنْ تَطْلُبْ سِوَالِیْ لَمْ تَجِدْنِیْ |
| میں ہوں موجود سب مجھ پاس آؤ<br>جو میرے غیر کی راکھو طلب تم | مجھے شہ رگ سیتی نزدیک پاؤ<br>نہ پاؤ تم مجھے جس جا کہ جاؤ |
| اَنَا الْمَوْجُوْدُ لَا تَقْصُدْ سِوَائِیْ | کَثِیْرُ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ |
| تمہارا یا عبادی میں ہوں مقصود<br>میں سرجنہار ہوں یہ سب خلق کا | نہ پوجو مجھ بنا کوئی اور معبود<br>جسے چاہوں کروں یک پل میں نابود |
| اَنَا الرَّبُّ الَّذِیْ یَخْشٰی عَذَابِیْ | جَمِیْعُ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ |
| میں اے بندے اسم رکھتا ہوں قہار<br>چلو دن رات مجھ شاہ کے حکم پر | ڈرے میرے غضب سے کل یہ سنسار<br>جو چاہتے ہو خلاصی میرے دربار |
| اَنَا الْمَلِکُ الْمُھَیْمِنُ جَلَّ قَدْرِیْ | عَظِیْمُ الْمُلْکِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ |
| تمہارا میں ہمیشہ ہوں قدردان<br>بڑی ہے بہت میری بادشاہی | اگر بستی میں ہو یا در بیاباں<br>پکڑ کھینچوں میں شاہوں کا گریباں |
| اَنَا الْمَعْبُوْدُ لَا تَعْبُدْ سِوَائِیْ | اَنَا الْجَبَّارُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ |
| سچا معبود مجھ بوجھو اے عباد<br>میں غالب ہوں میرا سب پر حکم ہے | نہ ہرگز غیر میرے کی کرو یاد<br>رکھوں غمگین کے راکھوں کی شاد |
| اَنَا لِلْعَبْدِ اَرْحَمُ مِنْ اَخِیْہِ | وَمِنْ اَبَوَیْہِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ |
| کروں اپنا رحم میں تم اوپر آپ<br>خبر لوں رزق کی گر شب و روز | نہ ایسا کر سکے بھائی وماں باپ<br>کروں بیمار پرسی جب چڑھے تاپ |

تَجِدُنِیْ وَاحِدًا صَمَدًا عَظِیْمًا — کَثِیْرَ الْبِرِّ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں ذاتو ذات ہوں آپ ہی اکیلا — نہ رکھتا ہوں کوئی خادم نہ چیلا

کروں احسان میں ہر ہر فرد پر — نہ دیکھوں کون پہلا کون پچھلا

تَجِدُنِیْ مُسْتَغَاثًا لِّیْ مُغِیْثًا — اَنَا الْقَهَّارُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے آؤ سب مجھ پاس فریاد — اگر تم پر کرے کوئی ظلم و بیداد

کروں مظلوم کی میں دستگیری — اڑادوں دولت ظالم کو برباد

وَاَرْحَمُ مَنْ عِبَادِیْ مَنْ عَصَانِیْ — بِجَهْلٍ مِّنْهُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

کروں عاصی اوپر میں رحم فی الحال — نہ دوں وعدہ اسے پرسوں ویا کال

میری رحمت کے ہیں معمور دریا — کہوں ناامید برباد ہوویں یہ جہال

تَجِدُنِیْ فِیْ سَوَادِ اللَّیْلِ عَبْدِیْ — قَرِیْبًا مِّنْكَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے تم اٹھو پچھلی پہر رات — کرو اس وقت میں مجھ سے مناجات

نہیں پاؤگے مجھ کو بہت نزدیک — سنونگا میں تمہاری پیارے بات

تَجِدُنِیْ رَاحِمًا بَرًّا رَءُوْفًا — بِكُلِّ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے نام میرا ہے ہو رحمان — صبح اور شام سب میرے ہیں مہمان

بنی آدم پرندے جانور کو — موافق حال کے پہنچاؤں سامان

تَجِدُنِیْ وَاسِعًا بِالْخَلْقِ عَبْدِیْ — اَنَا الْمَذْكُوْرُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

کرم میرا خلائق پر ہے بسیار — غریبوں عاجزوں کا میں سچا یار

کرو میرا ذکر ہر دم ہمیشہ — جو سوتے ہو جو بیٹھے ہو جو ہشیار

تَجِدُنِیْ فِیْ سُجُوْدٍ اَوْ حِیْنَ تَدْعُوْا — وَحِیْنَ تَقُوْمُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

تمہیں سجدے منے دیتا بھارو — کھڑے ہوکر ہزاروں آہ سادو

دعا اس وقت میں ہووے گی مقبول — تم اپنے کام دو جگ میں سنوارو

اِذَا الْقَهَّارُ نَادَانِیْ كَظِیْمًا — اَقُلْ لَبَّيْكَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اگر غمگیں پکارے مجھ پہ اندوہ — کہ اے مولا کیا ہے غم نے انبوہ
کبھوں لبیک میں حاضر کھڑا ہوں — اُٹھادوں درد و غم کے یہ بڑے کوہ

**اِذَا الْمُضْطَرُّ قَالَ لَا تَرَانِیْ — نَظَرْتُ اِلَیْهِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

جو آوے غمزدہ مجھ پاس ناگاہ — کہ مارے بیقراری سے وہ اک آہ
کروں اس پر نگاہ لطف و کرم کی — چھڑاؤں درد بند غم سے کھولدوں راہ

**اَتَعْرِفُ مَنْ یُّغِیْثُ الْخَلْقَ غَیْرِیْ — سَرِیْعُ الْاَخْذِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

خلق کی کون پورے مجھ بنا آس — رہے دن رات یوں موجود تجھ پاس
جہنم آگ سے دیوے خلاصی — سنگھاوے بہشت کے پھولوں خوشباس

**اَتَعْرِفُ مُنْقِذًا غَیْرِیْ سَرِیْعًا — مِنَ الْهَلَكَاتِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

اے بندے کون ہے تمکو جو چاہوئے — سوا میرے ہلاکی سے چھڑاوے
نہ پاؤ غیر میرے کون دو جہاں میں — کہ مشکل وقت اندر کام آوے

**اَتَعْرِفُ مَنْ یَّقُلْ لِلشَّیْءِ غَیْرِیْ — یَكُنْ فَیَكُوْنُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

ہے ایسا کون خلقت میں کرنہار — کرے یکحرف سے عالم کو اظہار
میں قادر ہوں بڑی قدرت ہے میری — نہیں میری مثل زنہار زنہار

**اَتَعْرِفُ سَاتِرًا لِّلْعَیْبِ غَیْرِیْ — اَنَا السَّتَّارُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

بڑا ستار ہوں میں عالم الغیب — چھپاتا ہوں زنوں مردوں کے کل عیب
اگر چاہتے ہو خوبی یا عبادی — کسی کے عیب مت کھولو بلا ریب

**فَاِنْ تَابَ اَتُوْبُ عَلَیْهِ عَبْدِیْ — اَنَا التَّوَّابُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

رہو تم یاد ہر دم روز میثاق — رہو اس عہد پر تم قوم عشاق
میری رحمت جو ہے سابق غضب پر — کرو اس طور تم تحسین اخلاق

**وَمَنْ مِّثْلِیْ وَاَیْنَ یَكُوْنُ مِثْلِیْ — وَلَیْسَ یَكُوْنُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ**

کہو ہے کون جگ میں مجھ جیسا شاہ — کہیں دیکھی ہے ایسی عالی درگاہ
ہوا نہ مجھ مثل کوئی نہ ہوگا — ہیں لاکھوں نام میرے ہوں یک اللہ

هَلُمَّ اِلَیَّ لَا تَقْصُدْ سِوَائِیْ ‎ ‎ اَنَا الْمَقْصُوْدُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اگر چاہتے ہو اے بندے شرف تم
کرو شکرانہ نعمت دلوں سے
تو چل آؤ شتابی مجھ طرف تم
نہ بولو غیر سیتی یک حرف تم

اَتَذْکُرُ لَیْلَۃً نَادَیْتَ سِرًّا ‎ ‎ اَلَمْ اَسْمَعْکَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

دعا مانگو اے بندے تم صبح و شام
خزانے ہیں مرے معمور بھرپور
چھپے تب بر مجھے فرماؤ سب کام
سبھی مطلب کو پہنچاؤں سرانجام

فَلَا یُنْجِیْکَ یَا عَبْدِیْ سِوَائِیْ ‎ ‎ مِنَ النِّیْرَانِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے سوتے ہو کیوں اٹھو جاگ
جسے چاہوں اُسے بخشوں خلاصی
ہے آگے دوزخوں کی سخت تر آگ
نہ میرے غیر کی لاگے وہاں لاگ

وَلَیْسَ یَمْلِکُ الْفِرْدَوْسَ غَیْرِیْ ‎ ‎ اَنَا الرَّزَّاقُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

نہیں کوئی غنی کوئی قلندر
میں ہوں رزّاق مطلق یا عبادی
جو تم کو محل دیوے بہشت اندر
فضل سے دوں قصور و حور و کوثر

اَھَلْ فِی الْخَلْقِ مَنْ یُّعْطِیْ جَزِیْلًا ‎ ‎ سِوَائِیْ لَیْسَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

خلق میں کون ایسا ہے کہ بے رنج
یہ میرے جود و بخشش کی صفت ہے
غریبوں پر لٹاوے یہ زر و گنج
لٹانے میں کروں نہ سات نہ پنج

اَتَعْرِفُ غَافِرًا لِلذَّنْبِ غَیْرِیْ ‎ ‎ اَنَا الْغَفَّارُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

آیا ہے جگ میں کوئی مجھ سا ستّار
میں بخشنہار ہوں جنّ و بشر کا
غلاموں کے گنہ بخشے جو لکھ بار
ولے مشرک نہ بخشونگا نہ ہار

سَاَغْفِرُ لِلْعِبَادِ وَلَا اُبَالِیْ ‎ ‎ غَدَاۃَ الْحَشْرِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

بخش ڈالوں کروڑوں میں گناہاں
نہ کوئی بھر سکے اس جائے پر دم
حشر کے دن سبھوں کو دوں پناہاں
نہ کوئی نہ کر سکے اُس وقت نہاں

وَاُکْرِمُ مَنْ اُرِیْدُ بِلَا حِسَابٍ ‎ ‎ اَنَا الْوَھَّابُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

جسے چاہوں اُسے دوں بہت تعظیم
میں ہوں وہاب میرا لطف ہے عام
خزانے بے عدد بخشوں زر و سیم
یہ کہتا ہوں حرف ازراہِ تفہیم

فَعَزِّزْنِیْ وَلَمْ تَرَ قَطُّ مِثْلِیْ ۔ وَلَسْتَ تَرَاهُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے کر تو مجھ سے آشنائی
نہیں میری مثل دونوں جہانیں
اسی سے پائے گا عزت بڑائی
قبیلہ میں مجھے نہ باپ نہ مائی

وَاَکْرِمْ مَنْ یَّتُوْبُ اِلَیَّ خَوْفًا ۔ لِیَ الْاِکْرَامُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اے بندے خوف میرا رکھ تو دلماں
کرم میرا ہے ساری خلق پر عام
کروں سب سختیاں تیری میں آسان
عبث رکھتا ہے کیوں خاطر پریشان

لِیَ الْاٰلَآءُ وَالنَّعْمَآءُ عَبْدِیْ ۔ لِیَ الْخَیْرَاتُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

بخشنا نعمتوں کا ہے میرا کام
میری خیرات ہے جاری ہمیشہ
میں ساری خلق کو دیتا ہوں انعام
میرے محتاج ہیں سب خاص اور عام

لِیَ الدُّنْیَا وَمَا فِیْهَا جَمِیْعًا ۔ لِیَ الْمَلَکُوْتُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں ہوں اللہ سب میرے ہیں بندے
میرے دربار بن تم کہیں نہ جاؤ
گڑے مجھ شاہ کے ہر ملک جھنڈے
نہ ہو تم چار آنکھوں سات اندھے

اَتَعْرِفُ مَنْ لَّهٗ اِسْمٌ کَاِسْمِیْ ۔ اَنَا الرَّحْمٰنُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میرا ہے نام سب ناموں سے برتر
میں ہوں رحمٰن سب کو بخشتا ہوں
مجھے لائق ہیں سب اوصاف بہتر
گدا کہناں اور شاہوں کو افسر

اَنَا اللّٰهُ الَّذِیْ لَا شَیْءَ مِثْلِیْ ۔ اَنَا الدَّیَّانُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں اللہ بےمثل ہوں شل سے پاک
میں ہوں حاکم چلاؤں حکم سب پر
ملا دوں مدعی کو خاک در خاک
میرے محکوم ہیں یہ ارض و افلاک

اَنَا الْمَلِکُ الْمُلُوْکِ وَکُلِّ مُلْکٍ ۔ لِیَ الْمِیْرَاثُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

یہ سب سلطان میرے نائباں ہیں
میری درگاہ میں جاروب کش ہیں
اگر ہیں حاضراں یا غائباں ہیں!
اگرچہ اپنے گھر کے صاحباں ہیں

اَنَا اَفْنَی الدُّهُوْرِ وَقَبْلَ قَبْلٍ ۔ وَبَعْدَ الْبَعْدِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

فنا کی جب خلق اوپر چلے باؤ
رہے باقی ہماری بادشاہی
تبھی اڑ جائیں سب جنگل ندی ناؤ
ارے ان غافلوں کو کوئی سمجھاؤ

| | |
|---|---|
| أَنَا الْوَهَّابُ يَا عَبْدِي سَرِيعًا | وَلِيَ الْعَهْدِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي |
| شتابی طالبوں کے دوں میں مطلوب<br>میرے اوصاف جو تم کو سناوے | وفائے عہد میرا فعل ہے خوب<br>یہی لوح و قلم میں سب ہیں مکتوب |
| أَنَا الْفَرْدُ الْمُدَبِّرُ فَوْقَ عَرْشِي | بِلَا التَّكْيِيفِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي |
| کیا ہوں خلق کی میں آپ تقدیر<br>عرش سے فرش تک میرا حکم ہے | ہے میرے حکم سے تقدیم و تاخیر<br>کروں یک آن میں ایجاد و تغییر |
| أَنَا الرَّبُّ الَّذِي لَا ظُلْمَ عِنْدِي | وَلَسْتُ أَجُوْرُ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي |
| میں رب العالمیں ہوں ظلم سے دور<br>سدا مظلوم کی سنتا ہوں فریاد | کروں میں ظالموں کو خوار و رنجور<br>غریبی عاجزی ہے مجھ کو منظور |
| خَلَقْتُ مُحَمَّدًا نُوْرًا قَدِيمًا | لَهُ الْبُشْرَى فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي |
| محمد مصطفے ہیں ذات کے نور<br>کیا ان کے سبب یہ سب نور | نہیں یک آن وے مجھ قرب سے دور<br>ہر ناظر ہوں وہی میرے ہیں منظور |
| وَيَشْفَعُ فِي الْخَلَائِقِ يَوْمَ حَشْرٍ | أُشَفِّعُ فِيهِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي |
| محمد مصطفے روزِ قیامت<br>وہی محبوب میرے بے شبہ و شک | کریں گے جملہ عالم کی شفاعت<br>کروں گا اس کو راضی بے نہایت |

# دُعائے حاجت

اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ
لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ھُوَ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمُ وَ اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ
وَّلَا نَوْمٌ الَّذِیْ مَلَأَتْ عَظْمَتُہٗ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَ اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَنَتِ الْوُجُوْہُ وَخَضَعَتْ
لَہُ الرِّقَابُ وَخَشَعَتْ لَہُ الْاَبْصَارُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ
مِنْ خَشْیَتِہٖ وَ ذَرَفَتْ مِنْہُ الْعُیُوْنُ اَنْ تُصَلِّیْ عَلٰی
مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْ تُعْطِیْ حَاجَتِیْ۔

نوٹ: یہاں اپنی حاجت بیان کرے ایسے شخص کو نہ سکھایا جائے۔
جس کے بددعا کرنے کا احتمال ہو۔ اجازت عام ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ کہ فرمایا رسُولِ اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے جس کو حاجت درپیش ہو۔ وُہ تین روزے (یوم چہارشنبہ پنجشنبہ، جمعہ) رکھے۔ جب نماز جمعہ کے لیے غسل اور وضو کر کے مسجد کی طرف جائے۔ تو جانے سے پہلے تھوڑا صدقہ دیوے، تو بہتر،

# دُعا برائے اولاد نرینہ

ہر روز ایک تسبیح کی بلاناغہ ۹ ماہ تک پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھیں۔

فَاسۡتَجَبۡنَا لَهٗ وَ نَجَّيۡنٰهُ مِنَ الۡغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنۡجِي الۡمُؤۡمِنِيۡنَ وَ زَكَرِيَّاۤ اِذۡ نَادٰى رَبَّهٗ رَبِّ لَا تَذَرۡنِىۡ فَرۡدًا وَّ اَنۡتَ خَيۡرُ الۡوٰرِثِيۡنَ ۖ

# فضائل دُعائے گنج العرش

دُعائے گنج العرش کی روایت کسی حدیث کی کتاب میں نہیں ہے۔ اسلئے وہ مشہور روایت جو عام پنجسورہ میں لکھی گئی ہے یہاں درج نہیں کی گئی کسی غلط روایت کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے منسوب کرنا سخت گناہ ہے۔ حدیث شریف میں ہے مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ (بخاری) جس نے قصداً مجھ سے جھوٹ منسوب کیا اُس کا ٹھکانا جہنم ہے۔ البتہ ایسی مناجات یا دُعا کہ جس کے کلمات قرآن وحدیث کے موافق ہوں اس کے پڑھنے سے دُنیا وآخرت کی برکتیں حاصل ہونگی۔ دُعائے گنج العرش کا اکثر حصہ اسمائے باری تعالیٰ اور صفاتِ الٰہیہ پر مشتمل ہے۔ اسمائے باری تعالیٰ کے فضائل بکثرت احادیث میں وارد ہیں تفصیل صفحہ ۱۳۱ پر ملاحظہ فرمائیں۔

بعض فضائل جن کی توثیق علماء وصوفیاء نے کی ہے وہ درج کئے جاتے ہیں اِس دُعائے مبارک کے پڑھنے سے روزی میں برکت ہوگی۔ اللہ تعالیٰ غیب سے رزق کے وسائل عطا فرمائے گا۔ دُشمن ختم ہو جائیں گے یا ذلیل وخوار ہوں گے، اگر اس دُعائے مبارک کا تعویذ بنا کر پہنا جائے تو رحمتِ الٰہی کا سایہ حاصل ہوگا میدانِ جنگ میں ہو تو کفّار پر غلبہ ہوگا، دَورانِ سفر صحت وعافیت کیساتھ رہے گا۔ اور غنیمت کے ساتھ گھر واپس ہوگا۔ اس دُعا کی برکت سے جادو، ٹونہ، شیاطین، آسیب کے شر سے اور زمین وآسمان کی تمام بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ اگر بے اولاد صدقِ دل سے اسکا ورد کرے تو صاحبِ اولاد ہو جائے گا اس دُعا کی برکت سے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کا دیدار ہوگا۔ روزانہ ایک بار پڑھے ورنہ ہفتہ یا مہینہ میں ایک بار یا سال میں ایک بار یا تمام عمر میں ایک بار اور اگر خود نہ پڑھ سکتے ہوں تو کسی سے پڑھوا کر سُن لیجئے ثواب ہوگا۔

# دُعائے گنجُ العرش

دعائے گنج العرش

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ذات ہے بادشاہ نہایت پاک

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَزِیْزِ الْجَبَّارِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے غالب بگاڑ کا اصلاح کرنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الرَّءُوْفِ الرَّحِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا مہربان نہایت رحم والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْغَفُوْرِ الْحَلِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بخشنے والا بردبار

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْکَرِیْمِ الْحَکِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بخشش والا حکمت والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْقَوِیِّ الْوَفِیِّ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے زور آور وعدہ وفا کرنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ اللَّطِیْفِ الْخَبِیْرِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے باریک بین خبردار

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الصَّمَدِ الْمَعْبُوْدِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے نیاز عبادت کے لائق

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْغَفُوْرِ الْوَدُوْدِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بخشنے والا بہت دوست رکھنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْوَکِیْلِ الْکَفِیْلِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے کارساز ذمہ دار کاموں کا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الرَّقِیْبِ الْحَفِیْظِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے نگہبان محافظ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الدَّآئِمِ الْقَآئِمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے ہمیشہ رہنے والا قائم

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْمُحْیِ الْمُمِیْتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے زندہ کرنے والا مارنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْحَیِّ الْقَیُّوْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے زندہ اپنی ذات سے قائم

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْخَالِقِ الْبَارِیءِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے پیدا کرنے والا درست کرنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے. عالیشان عظمت والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے ایک ذات وصفات میں

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْمُؤْمِنِ الْمُهَیْمِنِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے امن دینے والا نگہبان

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْحَسِیْبِ الشَّهِیْدِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے کافی اور حاضر ناظر

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْحَلِیْمِ الْكَرِیْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بردبار بخشنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْاَوَّلِ الْقَدِیْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے سب سے اوّل اور قدیم

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْاَوَّلِ الْاٰخِرِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے سب سے پہلا اور سب سے پچھلا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الظَّاهِرِ الْبَاطِنِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے ظاہر (قدرت والا) اور چھپا ہُوا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا بلند

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْقَاضِى الْحَاجَاتِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے حاجتوں کا پورا کرنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بخشنے والا بڑا مہربان

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑے عرش کا رب

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ رَبِّىَ الْاَعْلٰى
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے میرا عالی رتبہ والا پروردگار

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْبُرْهَانِ السُّلْطَانِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے ظاہر غلبہ والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ السَّمِيْعِ الْبَصِيْرِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے سُننے والا دیکھنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے اکیلا ۔ غالب

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَلِیْمِ الْحَکِیْمِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے علم والا حکمت والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ السَّتَّارِ الْغَفَّارِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے چھپانے والا (عیبوں کا) بخشنے والا (گناہوں کا)

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الرَّحْمٰنِ الدَّیَّانِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا مہربان بدلہ دینے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْکَبِیْرِ الْاَکْبَرِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا سب سے بزرگ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَلِیْمِ الْعَلَّامِ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے خبردار وسیع علم والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الشَّافِی الْکَافِیْ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے شفا دینے والا کفایت کرنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَظِیْمِ الْبَاقِیْ
نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے عظمت والا سدا رہنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الصَّمَدِ الْاَحَدِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے نیاز اکیلا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے زمین اور آسمان کا پروردگار

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ خَالِقِ الْمَخْلُوْقَاتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے مخلوق کا پیدا کرنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے جس نے دن اور رات کو پیدا کیا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْخَالِقِ الرَّزَّاقِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے پیدا کرنے والا اور رزق دینے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْفَتَّاحِ الْعَلِيْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا کھولنے والا (کاموں کا) علم والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْعَزِيْزِ الْغَنِيِّ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے غالب بے پروا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْغَفُوْرِ الشَّكُوْرِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بخشنے والا قدردان

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَظِیْمِ الْعَلِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے عظمت والا علم والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ وَالْمَلَکُوْتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے روحانی اور روحانی بادشاہت کا مالک

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّۃِ وَالْعَظَمَۃِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے عزت والا اور عظمت والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ ذِی الْھَیْبَۃِ وَالْقُدْرَۃِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے دبدبہ اور قدرت والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ ذِی الْکِبْرِیَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بزرگی اور بڑائی والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ السَّتَّارِ الْعَظِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے چھپانے والا عیبوں کا عظمت والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْعَالِمِ الْغَیْبِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے جاننے والا غیب کا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْحَمِیْدِ الْمَجِیْدِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے خوبیوں والا بزرگی والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْحَكِيْمِ الْقَدِيْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے خوبیوں والا بزرگی والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْقَادِرِ السَّتَّارِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے قدرت والا پردہ پوش

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے سننے والا جاننے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْغَنِيِّ الْعَظِيْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے پروا عظمت والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْعَلَّامِ السَّلَامِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بڑا دانا سلامتی دینے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْمَلِكِ النَّصِيْرِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بادشاہ مدد دینے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْغَنِيِّ الرَّحْمٰنِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے پروا بڑا مہربان

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْقَرِيْبِ الْحَسَنَاتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے خوبیوں کے نزدیک

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْوَلِیِّ الْحَسَنَاتِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے خوبیوں کا دوست

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الصَّبُوْرِ السَّتَّارِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بُردبار عیب پوش

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْخَالِقِ النُّوْرِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے اُجالے کا پیدا کرنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْغَنِیِّ الْمُعْجِزِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے پروا عاجز کرنے والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْفَاضِلِ الشَّکُوْرِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے کمالات والا قدردان

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْغَنِیِّ الْقَدِیْمِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بے پروا قدیم

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ الْمُبِیْنِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے ظاہر بزرگی والا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ الْخَالِصِ الْمُخْلِصِ

نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے پاک ہے بالکل بے عیب




# القصیدۃ الغوثیۃ

سَقَانِی الْحُبُّ کَاسَاتِ الْوِصَالِ
عشق و محبت نے مجھے وصل کے پیالے پلائے۔

فَقُلْتُ لِخَمْرَتِی نَحْوِی تَعَالِی
پس میں نے اپنی شراب کو کہا کہ میری طرف لوٹ آ۔

سَعَتْ وَمَشَتْ لِنَحْوِی فِی کُؤُوْسٍ
پیالوں میں (بھری ہوئی) وہ شراب میری طرف دوڑی

فَهِمْتُ بِسُکْرَتِی بَیْنَ الْمَوَالِی
پس میں اپنے احباب کے درمیان نشۂ شراب سے مست ہو گیا

فَقُلْتُ لِسَائِرِ الْاَقْطَابِ لُمُّوْا
میں نے تمام اقطاب کو کہا کہ آپ بھی عزم کرو

بِحَالِی وَادْخُلُوْا اَنْتُمْ رِجَالِی
اور میرے حال میں داخل ہو جاؤ کیونکہ آپ بھی میرے رفقا ہیں۔

وَهُمُّوْا وَاشْرَبُوْا اَنْتُمْ جُنُوْدِی
ہمت اور مستحکم ارادہ کرو اور جام معرفت پیو کہ تم میرے لشکری ہو،

فَسَاقِی الْقَوْمِ بِالْوَافِی مَلَالِی
کیونکہ ساقیٔ قوم نے میرے لئے لبالب جام بھر رکھا ہے

شَرِبْتُمْ فُضْلَتِی مِنْ بَعْدِ سُکْرِی
میرے مست ہونے کے بعد تم نے میری بچی کھچی شراب پی لی،

وَلَا نِلْتُمْ عُلُوِّی وَاتِّصَالِی
لیکن میرے بلند مرتبے اور قرب کو نہ پا سکے۔

مَقَامُکُمُ الْعُلٰی جَمْعًا وَّلٰکِنْ
اگرچہ آپ سب کا مقام بلند ہے پھر بھی میرا مقام

مَقَامِی فَوْقَکُمْ مَا زَالَ عَالِی
آپ کے مقام سے بلند تر ہے اور ہمیشہ بلند رہے گا۔

اَنَا فِی حَضْرَةِ التَّقْرِیْبِ وَحْدِی
میں بارگاہ قرب الٰہی میں یکتا اور یگانہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ مجھے پھیرتا ہے

یُصَرِّفُنِی وَحَسْبِی ذُو الْجَلَالِ
ایک درجہ سے دوسرے درجہ پر ترقی دیتا ہے) اور خداوند تعالیٰ میرے لئے کافی ہے۔

وَمَنْ ذَا فِی الرِّجَالِ اُعْطِیَ مِثَالِی
جس طرح باز اشہب (سیاہ و سفید پروں والا باز) تمام پرندوں پر غالب ہے اسی طرح میں

اَنَا الْبَازِیُّ اَشْهَبُ کُلِّ شَیْخٍ
تمام مشائخ پر غالب ہوں۔ بتاؤ مردان خدا میں سے کون ہے جس کو میرے جیسا مرتبہ عطا کیا گیا ہے

وَتَوَّجَنِی بِتِیْجَانِ الْکَمَالِ
اللہ تعالیٰ نے مجھے وہ خلعت پہنایا جس پر عزم (ارادہ مستحکم)

کَسَانِی خِلْعَةً بِطِرَازِ عَزْمٍ
کے بیل بوٹے تھے اور تمام کمالات کے تاج میرے سر پر رکھے۔

وَاَطْلَعَنِی عَلٰی سِرٍّ قَدِیْمٍ
اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے راز قدیم پر مطلع کیا

وَقَلَّدَنِی وَاَعْطَانِی سُؤَالِی
اور مجھے عزت کا ہار پہنایا اور جو میں نے مانگا مجھے عطا کیا۔

وَوَلَّانِی عَلَی الْاَقْطَابِ جَمْعًا
اللہ تعالیٰ نے مجھے تمام قطبوں پر حاکم بنایا ہے۔

فَحُکْمِی نَافِذٌ فِی کُلِّ حَالٍ
پس میرا حکم ہر حالت میں جاری ہے۔

لَصَارَ الْکُلُّ غَوْرًا فِی الزَّوَالِ  فَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فِیْ بِحَارٍ

اگر میں اپنا راز یا توجہ دریاؤں پر ڈالوں تو تمام دریاؤں کا پانی زمین میں جذب ہو  کر خشک ہو جائے اور ان کا نام و نشان نہ رہے۔

وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فِیْ جِبَالٍ  لَدُکَّتْ وَاخْتَفَتْ بَیْنَ الرِّمَالِ

اگر میں اپنا راز پہاڑوں پر ڈالوں تو وہ ریزہ ریزہ ہو کر  ریت میں ایسے مل جائیں کہ ان میں اور ریت میں فرق نہ رہے۔

وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فَوْقَ نَارٍ  لَخَمِدَتْ وَانْطَفَتْ مِنْ سِرِّ حَالِیْ

اگر میں اپنا راز آگ پر ڈالوں تو وہ میرے راز سے  بالکل سرد ہو جائے اور اس کا نام و نشاں باقی نہ رہے۔

وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فَوْقَ مَیْتٍ  لَقَامَ بِقُدْرَةِ الْمَوْلٰی تَعَالٰی

اگر میں اپنے راز کو مردہ پر ڈالوں۔  تو وہ فوراً اللہ تعالیٰ کی قدرت سے اٹھ کھڑا ہو۔

وَمَا مِنْهَا شُهُوْرٌ اَوْ دُهُوْرٌ  تَمُرُّ وَتَنْقَضِیْ اِلَّا اَتَالِیْ

مہینے اور زمانے جو گذر چکے ہیں یا گذر رہے ہیں۔  مجھے احوال سب اپنا سنا دے

وَتُخْبِرُنِیْ بِمَا یَاْتِیْ وَیَجْرِیْ  وَتُعْلِمُنِیْ فَاَقْصِرْ عَنْ جِدَالِیْ

اور وہ مجھ کو گذرے ہوئے اور آنے والے واقعات کی  خبر اور اطلاع دیتے ہیں۔ (اے منکرِ کرامات) مجھ جھگڑے سے باز آ۔

مُرِیْدِیْ هِمْ وَطِبْ وَاشْطَحْ وَغَنِّ  وَافْعَلْ مَا تَشَاءُ فَالْاِسْمُ عَالِ

اے میرے مرید! سرشارِ عشقِ الٰہی ہو اور خوش رہ  اور بے باک ہو اور خوشی کے گیت گا اور جو چاہے کر کیونکہ میرا نام بلند ہے۔

مُرِیْدِیْ لَا تَخَفْ اَللّٰهُ رَبِّیْ  عَطَانِیْ رِفْعَةً نِلْتُ الْمَنَالِیْ

اے میرے مرید کسی سے مت ڈر۔ اللہ تعالیٰ میرا پروردگار ہے۔ اس نے مجھے  وہ بلندی عطا فرمائی ہے کہ جس سے میں نے اپنی مطلوبہ آرزوؤں کو پالیا ہے۔

طُبُوْلِیْ فِی السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ دُقَّتْ  وَشَاءُوْسُ السَّعَادَةِ قَدْ بَدَالِیْ

میرے نام کے ڈنکے زمین و آسمان میں بجائے جاتے ہیں  اور نیک بختی کے نگہبان و نقیب میرے لئے ظاہر ہو رہے ہیں۔

بِلَادُ اللّٰهِ مُلْکِیْ تَحْتَ حُکْمِیْ  وَوَقْتِیْ قَبْلَ قَلْبِیْ قَدْ صَفَالِیْ

اللہ تعالیٰ کے تمام شہر میرا ملک ہیں اور ان پر میری حکومت ہے اور میرا وقت میرے دل کی پیدائش  سے پہلے ہی صاف تھا۔ یعنی میری روحانی حالت میرے جسم کے پیدا ہونے سے پہلے ہی مصفّا تھی۔

نَظَرْتُ اِلٰی بِلَادِ اللّٰهِ جَمْعًا  کَخَرْدَلَةٍ عَلٰی حُکْمِ اتِّصَالِ

میں نے خدا تعالیٰ کے تمام شہروں کی طرف دیکھا۔  تو وہ سب مل کر رائی کے دانہ کے برابر تھے۔

دَرَسْتُ الْعِلْمَ حَتّٰی صِرْتُ قُطْبًا  وَنِلْتُ السَّعْدَ مِنْ مَوْلَی الْمَوَالِیْ

میں علم پڑھتے پڑھتے قطب ہو گیا اور میں  نے خداوند تعالیٰ کی مدد سے سعادت کو پالیا۔

رِجَالِیْ فِیْ هَوَاجِرِهِمْ صِیَامٌ  وَفِیْ ظُلَمِ اللَّیَالِیْ کَاللَّاٰلِیْ

میرے مرید موسم گرما میں روزہ رکھتے ہیں  اور راتوں کی تاریکی میں (عبادت کی روشنی سے) موتیوں کی طرح چمکتے ہیں

وَكُلُّ وَلِيٍّ لَهٗ قَدَمٌ وَاِنِّيْ — عَلٰى قَدَمِ النَّبِيِّ بَدْرِ الْكَمَالِ

ہر ایک ولی کے لیے ایک قدم یعنی مرتبہ ہے اور میں سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدم مبارک پر ہوں جو آسمانِ کمال کے بدرِ کامل ہیں۔

نَبِيٌّ هَاشِمِيٌّ مَكِّيٌّ حِجَازِيْ — هُوَ جَدِّيْ بِهٖ نِلْتُ الْمَوَالِيْ

وہ نبی مکرم ہاشمی، مکی اور حجازی میرے جد پاک ہیں۔ انہیں کی وساطت سے میں نے بزرگی کو پایا۔

مُرِيْدِيْ لَا تَخَفْ وَاشٍ فَاِنِّيْ — عَزُوْمٌ قَاتِلٌ عِنْدَ الْقِتَالِ

اے میرے مرید! تو کسی چغل خور شریر سے نہ ڈر کیونکہ میں لڑائی میں اولوالعزم اور دشمن کو قتل کرنے والا ہوں۔

اَنَا الْجِيْلِيُّ مُحْيِ الدِّيْنِ اِسْمِيْ — وَاَعْلَامِيْ عَلٰى رَاْسِ الْجِبَالِ

میں گیلان کا رہنے والا ہوں اور محی الدین میرا نام ہے اور میرے (فیض و صداقت کے) نشان پہاڑوں کی چوٹیوں پر لہرا رہے ہیں۔

اَنَا الْحَسَنِيُّ وَالْمُخْدَعُ مَقَامِيْ — وَاَقْدَامِيْ عَلٰى عُنُقِ الرِّجَالِ

میں حضرت امام حسن علیہ السلام کی اولاد سے ہوں اور میرا مرتبہ مخدع (خاص مقام) ہے اور میرے قدم اولیاء اللہ کی گردنوں پر ہیں۔

وَعَبْدُ الْقَادِرِ الْمَشْهُوْرُ اِسْمِيْ — وَجَدِّيْ صَاحِبُ الْعَيْنِ الْكَمَالِ

اور عبد القادر میرا مشہور و معروف نام ہے اور میرے نانا پاک یعنی سرکارِ عالمیان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چشمۂ کمال کے مالک ہیں۔

---

تَقَبَّلْنِيْ وَلَا تَرْدُدْ سُؤَالِيْ

اَغِثْنِيْ سَيِّدِيْ اُنْظُرْ بِحَالِيْ

مجھے منظور فرمائیے اور میرا سوال رد نہ کیجئے میری فریاد رسی کیجئے اے میرے آقا!

میرا حال ملاحظہ فرمائیے

# هٰذِهِ الْاَسْمَآءُ السَّبْعُ مِنْ اَوْرَادِ الشَّیْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ

## مَعَ تَوَجُّهَاتِ ہست کلیدِ درِ گنجِ حکیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سیّدنا و مولنا حجۃ الحق شیخ عبد القادر الجیلی قدس سرہ ان اسماء کا ورد کرتے تھے اور آپ نے ہر اسم کے لیے ایک توجہ بنائی ہے جو کہ ہر سو مرتبہ یا پانچ سو مرتبہ اسم پڑھنے کے بعد پڑھی جائے گی۔ ان کی برکات ظاہر ہیں۔

اَلْاِسْمُ الْاَوَّلُ (پہلا نام) لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

اس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے اِس کی توجہ یعنی مطلب اصطلاح تصوف میں یہ ہوتا ہے، کہ اے خدا میرے ظاہر پر اس کلمہ کی بادشاہی قائم کر اور باطن میں اس کے حقائق ثابت کر اور مجھ میں اس کے احاطہ سے میرے ظاہر کا استغراق ہو۔ تاکہ مراتب وجود و شہود میں تیرے افعال وصفات کے سوا کسی کو نہ دیکھوں۔

اَلْاِسْمُ الثَّانِیْ (دوسرا نام) اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ

اس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اِس کی توجہ یعنی مطلب اصطلاح تصوف میں یہ ہے کہ اے خدا مجھ کو اپنی طرف راستہ دکھا اور مجھ کو اپنے آگے ادب والا

اور ثابت قدم بنا اور اپنی محبّت دے میرے دل کو اپنی ذات کے لیے مظہر اور اپنے احکام کے لیے سرچشمہ بنا۔ اگر حرفِ ندا یعنی یا کے ساتھ پڑھے تو یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ کہے۔

## اَلْاِسْمُ الثَّالِثُ (تیسرا نام) حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ

ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اِس کی توجہّ یعنی مطلب یہ ہے کہ مجھ کو پاک زندگی دے۔ اپنی محبّت کا پاکیزہ وشیریں شربت پلا۔ میری زندگی تجھ میں وابستہ رہے۔ اپنی حیات کا نُور میری حیات میں ظاہر کر۔ میری رُوح کو حیات میں ظاہر کر۔ میری رُوح کو دائمی حیات نصیب کر اور قیامت کے دن میرے باطن کو اپنے باطن سے نفع پہنچا۔ میرے دل کو اپنی پرورش کے بھیدوں سے آگاہ کر۔ میری زبان کو باطنی علوم پر گویا کر۔ اگر یا کے ساتھ پڑھے تو بلا تنوین یَا حَیُّ یَا حَیُّ یَا حَیُّ کہے۔

## اَلْاِسْمُ الرَّابِعُ (چوتھا نام) وَاحِدٌ وَاحِدٌ وَاحِدٌ

اِس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اِس کی توجہّ یعنی مطلب اصطلاح تصوف میں یہ ہے۔ کہ اپنے نورِ وحدانیت کے ذریعہ مجھ کو موحّد بنا اور اپنے پر کامل یقین کرنے کی مجھ کو توفیق دے کہ تُو اپنی خدائی میں اکیلا ہے اور میرے تمام دینی و دُنیاوی کاموں کے لیے بس تُو ہی کافی ہے۔ اگر یا کے ساتھ پڑھے تو یوں کہے۔ یَا وَاحِدُ یَا وَاحِدُ یَا وَاحِدُ۔

## اَلْاِسْمُ الْخَامِسُ (پانچواں نام) عَزِیْزٌ عَزِیْزٌ عَزِیْزٌ

اس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اِس کی توجہّ یعنی مطلب اصطلاحِ تصوف میں

یہ ہے کہ مجھ کو اپنی عزت کے واسطہ سے عزت والوں میں داخل کر عزت والوں
کے کام مجھ سے کرایا۔ مجھ کو عزت دے اور عزت والے بندوں میں داخل کر۔ اگر
یَا کے ساتھ پڑھے تو پھر بلا تنوین پڑھے۔ یَا عَزِیزُ یَا عَزِیزُ یَا عَزِیزُ

## اَلْاِسْمُ السَّادِسُ (چھٹا نام) وَهَّابٌ وَهَّابٌ وَهَّابٌ

اس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اس کی توجہ یعنی مطلب اصطلاح تصوف میں
یہ ہے کہ مجھ کو ایسی توفیق بخش جو تیری مرضی کے کاموں تک مجھ کو پہنچا دے۔ اے
بھید کی باتوں کے بتانے اور بخشنے والے مجھ پر مہربانی کر۔ اے خدا مجھ پر اپنی بخشش
کی حقیقت جاری کر۔ اے خدا تو مجھ پر اس امر کا نگران بنا رہ کہ صرف تیری ہی طرف
محتاج بنا رہوں۔ کیونکہ تیری غنا و دولت درحقیقت کامل ہے۔ پس تو مجھ فقیر بندہ پر
ایسا احسان کر کہ خود غنی ہو کر دوسروں کو بھی فائدہ پہنچاؤں۔ کیونکہ تو غنی ہے اور
دینے والا ہے۔ اگر یَا کے ساتھ پڑھے تو پھر یوں کہے۔
یَا وَهَّابُ یَا وَهَّابُ یَا وَهَّابُ

## اَلْاِسْمُ السَّابِعُ (ساتواں نام) وَدُودٌ وَدُودٌ وَدُودٌ

اِس کو ایک لاکھ مرتبہ پڑھے۔ اِس کی توجہ یعنی مطلب اِصطلاحِ تصوف
میں یہ ہے کہ مجھ کو نیک لوگوں کی محبت عطا کر۔ اے خدا مجھ کو مخلوق کے شر
سے بچا۔ کیونکہ ان کے شر کے بند کرنے کی تجھ میں کامل طاقت ہے۔ اگر یَا
کے ساتھ پڑھے تو پھر بلا تنوین یعنی یَا وَدُودُ یَا وَدُودُ یَا وَدُودُ پڑھے۔

# اِسمائے یازدہ ۱۱
# غوثِ اعظم دستگیر رحمۃ اللہ علیہ

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِجَمَالِكَ وَجَمَالِ حَبِیبِكَ وَ نَبِیِّكَ وَ شَفِیعِكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰۤی اٰلِهٖ وَ اَصحَابِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْهُ

① اِلٰھِیْ بِعِزَّۃِ وَحُرمَۃِ قُطبُ الاَقطَابِ غَوثُ الثَّقَلَینِ غَوثُ الاَعظَمُ حَضرَتِ الحَسَنِیِّ وَالحُسَینِیِّ قُطبِ رَبَّانِی غَوثُ الصَّمدَانِی مَحبُوبِ حَقَّانِی سَرچَشمَہ سُلطَانِی سُلطَانِ سَیِّدُ مُحِیِّ الدِّینِ عَبدُ القَادِرِ جِیلَانِی قِندِیلِ نُورَانِی قُطبُ الجِنِّ وَالاِنسِ وَالمَلَآئِکَۃِ قُدِّسَ سِرُّہُ اللّٰہُ العَزِیزُہٗ

② الٰہی بِعِزَّۃِ وَحُرمَۃِ قُطبِ الاَقطَابِ غَوثِ الثَّقَلَینِ غَوثِ الاَعظَمِ حَضرَت شَاہ مُحیّ الدِّینِ عَبدُ القَادِر جِیلَانِی قِندِیلِ نُورَانِی شَیخِ الجِنِّ وَالاِنسِ وَالمَلٰٓئِکَۃِ قُدِّسَ اللّٰہُ العَزِیزِہٗ

③ الٰہی بِعِزَّۃِ وَحُرمَۃِ قُطبِ الاَقطَابِ غَوثِ الثَّقَلَینِ غَوثِ الاَعظَمِ حَضرَت شَاہ مُحیّ الدِّینِ عَبدُ القَادِر جِیلَانِی قِندِیلِ نُورَانِی قُطبُ البَرِّ وَالبَحرِہ قُدِّسَ اللّٰہُ العَزِیزِہٗ

④ الٰہی بِعِزَّۃِ وَحُرمَۃِ قُطبِ الاَقطَابِ غَوثِ الثَّقَلَینِ غَوثِ الاَعظَم حَضرَت شَاہ مُحیّ الدِّینِ عَبدُ القَادِر جِیلَانِی قِندِیلِ نُورَانِی قُطبِ الجُنُوبِ وَالشِّمَالِ قُدِّسَ اللّٰہُ العَزِیزِہٗ

⑤ الٰہی بِعِزَّۃِ وَحُرمَۃِ قُطبُ الاَقطَابِ غَوثِ الثَّقَلَینِ غَوثِ الاَعظَم حَضرَت مولٰنا مُحیّ الدِّینِ

عَبْدُ الْقَادِرْ جِیلَانِیْ قَنْدِیْلِ نُورَانِیْ قُطُبُ الْمَشْرِقَیْنِ وَالْمَغْرِبَیْنِ قَدِّسَ اللّٰہُ الْعَزِیْزِہٗ

⑥ اِلٰهِیْ بِعِزَّۃِ وَحُرْمَۃِ قُطُبِ الْاَقْطَابِ غَوْثِ الثَّقَلَیْنِ غَوْثِ الْاَعْظَمْ حَضْرَتْ مُحَیّٖ الدِّیْنِ عَبْدُ الْقَادِرْ جِیلَانِیْ قَنْدِیْلِ نُورَانِیْ قُطُبُ النُّجُوْمِ وَالشِّهَابِ قَدِّسَ اللّٰہُ الْعَزِیْزِہٗ

⑦ اِلٰهِیْ بِعِزَّۃِ وَحُرْمَۃِ قُطُبِ الْاَقْطَابِ غَوْثِ الثَّقَلَیْنِ غَوْثِ الْاَعْظَمْ حَضْرَتْ اَوْلِیَآءِ مُحَیّٖ الدِّیْنِ عَبْدُ الْقَادِرْ جِیلَانِیْ قَنْدِیْلِ نُورَانِیْ قُطُبُ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ قَدِّسَ اللّٰہُ الْعَزِیْزِہٗ

⑧ اِلٰهِیْ بِعِزَّۃِ وَحُرْمَۃِ قُطُبِ الْاَقْطَابِ غَوْثِ الثَّقَلَیْنِ غَوْثِ الْاَعْظَمِ حَضْرَتْ خَوَاجَہ مُحَیّٖ الدِّیْنِ عَبْدُ الْقَادِرْ جِیلَانِیْ قَنْدِیْلِ نُورَانِیْ قُطُبُ الْعَرْشِ وَالْکُرْسِیْ قَدِّسَ اللّٰہُ الْعَزِیْزِہٗ

⑨ اِلٰهی بِعِزَّةِ وَحُرمَةِ قُطبِ الاَقطَابِ غوثِ الثَّقلینِ غوثِ الاَعظَمِ حضرتِ درویشِ مُحیِّ الدِّینِ عَبدُ القَادِر جِیلاَنی قَندِیلِ نورانی قُطبِ اللّوحِ وَالقَلمِ قُدِّسَ اللّٰهُ العَزِیزهٗ

⑩ اِلٰهی بِعِزَّةِ وَحُرمَةِ قُطبِ الاَقطَابِ غوثِ الثَّقَلَینِ غوثِ الاَعظَم حضرتِ فقیرِ ولیِ مُحیِ الدِّینِ عبدُ القَادِر جیلاَنی قَندِیلِ نُورانی قُطبُ الفَوقِ وَالاَرضِ وتحتَ الثَّرٰی قُدِّسَ اللّٰهُ العَزِیزهٗ

⑪ اِلٰهی بعِزَّةِ وَحُرمَةِ قُطبِ الاَقطَابِ غَوثِ الثَّقَلَینِ غوثِ الاَعظَم حضرتِ غرِیبِ مسکِینِ مُحیِ الدِّینِ عبدُ القَادِر جِیلاَنی قَندِیلِ نُورانی رَاکِبِ المَلٰٓئِکَةِ صَاحِبِ المِعرَاجِ تَابِعِ النَّبیِّ صَلَّی اللّٰهُ علَیهِ وَعلیٰ اٰلِهٖ وَاَصحَابِهٖ وسَلَّمۃ یَا هَمرَآئِیلُ یَالُومَآئِیلُ یَا طَنَائِیلُ بِحَقِّ یَا شَیخ

عَبْدُ الْقَادِرْ جِیلَانِیْ شَیْئاً لِلّٰہِ یَا مُحَمَّدُ اِفْتَحِ الْاَبْوَابِ اَخْبِرْنِیْ بِحَقِّ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّحُ اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ہ

بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شجرۂ نسبی

## حضرت سیّد مخدوم علی ہجویری المعروف داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

| | | |
|---|---|---|
| یا الٰہی دو جہاں کی کر مجھے قوت عطا | حضرت علی مرتضیٰ رضؓ | حیدرِ کرار علی رضؓ شیرِ خدا کے واسطے |
| یا الٰہی دمبدم قرباں ہو میرا جان و دل | حضرت امام حسن رضؓ | اس حسن رضؓ خستہ جگر صاحب بوا کے واسطے |
| یا الٰہی دو جہاں میں شاد اور آباد رکھ | حضرت زید رضؓ | سیّد زید رضؓ سخا اہلِ وفا کے واسطے |
| یا الٰہی کفر و شرک غیر سے دل پاک کر | حضرت حسین اصغر رضؓ | اس حسین اصغر رضؓ سراسر باصفا کے واسطے |
| یا الٰہی فرض و سُنّت پر مجھے قائم تو رکھ | حضرت ابوالحسین علی رضؓ | اُس ابوالحسن رضؓ علی رہنما کے واسطے |
| یا الٰہی دے شجاعت عشق احمد کی مجھے | حضرت شجاع رضؓ | اس شہنشاہ شجاع یوسف لقا کے واسطے |
| یا الٰہی ذاتِ واحد کا مجھے تو عبد رکھ | حضرت عبدالرحمن رضؓ | عبدالرحمن رضؓ باصفا و باوفا کے واسطے |
| یا الٰہی فقر کی نعمت سے دل معمور کر | حضرت سیّد علی رضؓ | بادشاہ سیّد علی رضؓ ہر دوسرا کے واسطے |
| یا الٰہی کر نہ تو محتاج مجھ کو غیر کا | حضرت عثمان رضؓ | زیرِ داماں اپنے رکھ عثمان رضؓ حیا کے واسطے |
| یا الٰہی تو خدایا دو جہاں کا گنج بخش رحؒ | حضرت علی ہجویری رحؒ | گنج بخش مخدوم علی صاحب سخا کے واسطے |

# شجرۂ طریقت

## حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

ہو رقم کس سے تمہارا مرتبہ یا گنج بخشؒ
ہیں ثنا خواں آپکے شاہ و گدا یا گنج بخشؒ

بحرِ غم میں ہوتی ہے زیر و زبر کشتی مری
لو خبر بہر محمدؐ مصطفٰے یا گنج بخشؒ

مہربان ہو کر ہماری مشکلیں آساں کرو
صدقہ حضرت علی المرتضٰے یا گنج بخشؒ

از پئے حضرت خواجہ حسنؓ بصری مجھے ہونے نہ دو
پھندۂ حرص و ہوا میں مبتلا یا گنج بخشؒ

از برائے طاعت حبیبؒ عجمی کرد
نورِ ایماں سے منور دل مرا یا گنج بخشؒ

حضرت داؤد طائی پیر کامل کے طفیل
کیجئے سب حاجتیں میری روا یا گنج بخشؒ

از پئے حضرت معروف کرخیؒ خواب میں آ کر مجھے
چہرہ انور دکھا دو برملا یا گنج بخشؒ

از برائے سری سقطیؒ رہے لب پر یکر
اسمِ اعظم آپکا جاری سدا یا گنج بخشؒ

از پئے لطف کریم فیوض ذاتِ جنیدؒ
ہو ہمارے حال پر نظر عطا یا گنج بخشؒ

از برائے حضرت بوبکر شبلیؒ نامدار
دل کی حاصل ہوں ہمارے مدعا یا گنج بخشؒ

از پئے حضرت علی حصریؒ مجھے کر دو رہا
ہوں گرفتار غم رنج و بلا یا گنج بخشؒ

از برائے حضرت بوالفضل ختلیؒ رہے جلوہ نما
ہر گھڑی دل میں تصور آپکا یا گنج بخشؒ

یا علیؒ مخدوم ہجویری برائے ذات خویش
غیر کا ہونے نہ دو ہم کو گدا یا گنج بخشؒ

شیخ ہندیؒ پر پڑی لطف و کرم کی جب نظر
کر دیا قطرہ سے دریا آپنے یا گنج بخشؒ

خواجہ معینؒ کو بابا فریدالدینؒ کو
گنج عرفاں آپکے در سے ملا یا گنج بخشؒ

اُس بشر کے ہو گئے فوراً مطلب سبھی روا | صدق سے جس نے اک مرتبہ پڑھایا گنج بخشؒ
چاہیئے پھر اور کیا ہو میسّر جسے | گنج بخشؒ فیضِ عالم کی دُعا یا گنج بخشؒ
آپؒ کے دربارِ عالی میں آ کر کیا جس نے سوال | آپ نے بخشا اُسے گنج بے بہا یا گنج بخشؒ
کس کے در پہ یہ ظہورالدین کرے جا کر سوال | کس کے در پہ یہ مانگت کرے جا کر سوال

آپ کے دربارِ عالی کے سوا یا گنج بخشؒ

---

ہیں آپؒ فخرِ انساں سلامٌ علیکم
اے مظہرِ خدا شاں سلامٌ علیکم
علیؓ اسمِ اعظم صفت گنج بخشی
ہے مخدوم سلطان سلامٌ علیکم
علیؓ نام تیرا فرشتوں کی تسبیح
ہیں آپؒ شانِ سبحان سلامٌ علیکم
ہیں آپؒ فخرِ ہجویر ولیوں کے افسر
نبیؐ جی کے فیضان سلامٌ علیکم

# حیات
# حضرتؒ داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مخدوم علی ہجویری داتا گنج بخش رحمۃُ اللہ علیہ شہر غزنی کے محلہ ہجویری میں ۴۰۰ھ میں پیدا ہوُئے۔

محلہ ہجویر میں والدہ محترمہ رہائش پذیر تھیں۔ اور غزنی شہر کے محلہ جلاب میں والد ماجد رہتے تھے۔ حضرت اِن دونوں محلّوں میں مختلف اوقات میں رہتے تھے۔ اِسلیے آپ کو ہجویری اور جلابی کہا جاتا ہے۔

کُنیت آپ کی ابوُالحسن تھی اور نام علی۔ والد کا نام عثمان اور دادا کا نام علی جلابی غزنوی۔ مذہب کے معاملے میں آپ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اُللہ علیہ کے پابند تھے۔ آپ سید حسنی ہیں۔ یعنی امام حسن علیہ السّلام کی اولاد سے ہیں۔

## حضرتؒ کے پیرِ طریقت

حضرت کا سلسلہ جُنیدیہ ہے۔ جس کی ابتدا سید الطائفہ حضرت جُنید بغدادی رحمۃُ اللہ علیہ سے ہے۔ آپ کے پیرِ طریقت کا نام ابوُالفضل محمد حسن بن ختلی قدس سرہ ہے۔ چنانچہ آپ خوُد لکھتے ہیں کہ مَیں طریقت میں اُن کا تابع ہوں۔

علوم تفسیر و روایات کے عالم تھے۔ حصری کے مرید اور رازدان تھے۔ ابو عمرو قزوینی کے ہمعصر تھے۔ ساٹھ سال تک لوگوں سے بھاگتے رہے۔ اُن سے کرامات اور نشانات بہت ظاہر ہیں۔ مگر صوفیوں کے لباس اور اُن کی رُسوم کے پابند نہ تھے۔ حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنے پیرِ طریقت کے ارادت مند اور مُرید ثابت ہُوئے اور ساری زندگی اپنے پیر و مرشد کی تصویر بن کر گذار دی۔ ۶۵ سال کی عمر پا کر ۴۶۵ھ ۹ محرم الحرام کو وصال کر گئے۔ شجرہ پیرِ طریقت حسبِ ذیل واسطوں سے حضرت علی مرتضےٰ کرم اللہ وجہہ سے ملتا ہے۔

حضرت داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مُرشد خواجہ ابو الفضل ختلی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مُریدوں کو کم گوئی اور کم خوابی کی بہت تاکید کرتے تھے۔ اِس لیے حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ غلبہ کے سوا نہ سوؤ اور جب جاگو تو پھر دوبارہ سونے کی کوشش نہ کرو۔ کیونکہ مُرید کے واسطے حرام ہے اور بیکاری کی نشانی ہے۔

سماع کے بارے میں صوفیا میں اختلاف ہے۔ حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مُرشد خواجہ ابو الفضل رحمۃ اللہ علیہ اِس بارے میں فرمایا کرتے تھے۔ سماع ان لوگوں کا توشہ ہے جو منزل سے پیچھے رہ گئے ہوں۔ جو پہنچ گئے ہوں ان کو سماع کی کیا حاجت ہے۔ کیونکہ وصل کے محل میں سُننے کا حکم معزول ہوتا ہے۔

حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اپنے پیر و مُرشد کی نسبت فرماتے ہیں کہ وہ رسمی صُوفیوں (دکانداروں) سے سختی سے پیش آتے تھے۔ مَیں نے اُن سے بڑھ کر کوئی شخص ہیبت ناک نہیں دیکھا۔ فرماتے ہیں ایک دن ان کے ہاتھ دُھلا رہا تھا دفعتاً یہ خیال گذرا کہ جب سب کام تقدیر اور قسمت پر منحصر ہیں تو کیوں ہم لوگ اپنے آپ کو غلام بنا کر پیروں کی خدمت میں مصروف ہیں۔ آپ نے فرمایا: اے بیٹا! جو کچھ تمہارے دل میں گذرا ہے سب کو معلوم ہے۔ مگر ہر حکم کے لیے ایک سبب ہُوا کرتا

ہے۔ جب اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ کسی کو تاج و تخت سپرد کردے تو اس میں پہلے اس کے سنبھالنے کی توفیق بھی پیدا کر دیتا ہے اور وہی خدمت اس کی بزرگی کا سبب بن جاتی ہے۔

خواجہ ابو الفضل رحمۃ اللہ علیہ نے ۵۶ سال تک ایک جامہ رکھا اور بے تکلف اس کو پیوند لگایا کرتے یہاں تک کہ جامہ در جامہ ہو کر اصل کپڑے کا نشان بھی نہ رہا تھا۔

حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے علم دین اور تصوف و معرفت میں جسے کامل پایا اُسی سے فیض حاصل کیا۔ وُہ علم کی تلاش میں اِس حدیث کے پُورے پابند رہے۔

علم حاصل کرو خواہ چین ہی سے ملے۔

اُنہوں نے حصُولِ علم کی خاطر آرام، اپنے وطن اور آسائشوں کو قربان کر دیا تھا اور مختلف علاقوں میں جا کر بزرگانِ دین سے فیض حاصل کیا۔ حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میرے عِلمِ دین کے اُستاد شیخ ابو القاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے فقر میں رضا جوئی مُرشد سے بڑھ کر اور کوئی چیز نہیں ہے۔ پس فقر کو چاہیئے کہ مُرشد ہی کی حضُوری رکھے۔ یعنی مُرشد کو اپنے پاس ہی سمجھے۔

آگے مُرشد کی تعریف کی ہے کہ کس قسم کا ہونا چاہیئے ایسا نہ ہو کہ جو خود ہی ڈوبا ہُوا ہو اور اپنے مرید کو بھی ساتھ لے ڈوبے۔

## شادی

حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی شادی مُبارک بھی ہُوئی لیکن کچھ عرصہ بعد بیوی انتقال کر گئی۔ والدین نے دُوسری شادی کے لیے مجبُور کیا۔ حضرت تنہائی پسند تھے۔ عورت سے دُور رہنے کے خواہش مند تھے۔ لیکن والدین کے ادب و احترام

کی وجہ سے انکار نہ کرسکے۔ کیونکہ اپنے والدین کے ازحد فرمانبردار تھے اور دونوں جہانوں کا قبلہ کہتے تھے۔ اِس لیے والدین کے اسرار پر دوسری شادی ہوگئی۔ فرماتے ہیں کہ خدا تعالیٰ نے مجھے گیارہ سال سے نکاح کی آفت سے بچایا ہُوا تھا۔ اب مقدر نے پھر اس میں پھنسا دیا۔ ایک سال اِس آفت میں غرق رہا۔ یہاں تک کہ قریب تھا کہ میرا دین تباہ ہوجائے کہ خدا تعالےٰ نے اپنی کمال مہربانی اور بخشش و رحمت سے مجھے خلاصی عطا فرمائی۔ یعنی بیوی کا انتقال ہوگیا۔

حضرت نے عورتوں سے خدا کی پناہ طلب کی ہے۔ اور اُن کی ذات کو فتنہ و فساد کا مخزن قرار دیا ہے۔ یہ بات آپ کی دِلی ناپسندگی کا روشن عکس ہے۔ آپ ہرچند تجرد و تنہائی کو زیادہ پسند کرتے تھے۔ عورت سے دُور رہنے کے خواہش مند تھے۔ اور اس پر عمل بھی کرتے تھے۔ اِس کے باوجُود حضرت نے نکاح کے بارے میں تین قسم کے خیال ظاہر کئے ہیں۔

۱۔ مرد عورت سب پر نکاح کرنا عموماً مباح ہے۔

۲۔ جو حرام سے پرہیز نہ کرسکیں اُن پر فرض ہے۔

۳۔ جو عیال کا حق ادا کرسکے اُس پر سُنّت ہے۔

# سیر و سیاحت

بزرگانِ سلف صوفیائے کرام اور علمایانِ دین کی سیر و سیاحت کا مطلب دُنیا جہان کی بے سُود گرد اوری نہ تھا۔ وُہ کوئی خاص مقصد لے کر باہر نکلتے تھے۔ اور جب تک اِس میں کمال نہ حاصل نہ کرلیتے تھے۔ واپس نہ آتے تھے۔ کوئی اشاعتِ دین کی غرض سے باہر نکلا ہے۔ کوئی حصُولِ علم کی خاطر۔ تاکہ اس میں کمال حاصل کرکے خلق اللہ کو صراطِ مُستقیم دکھا سکے۔

حضرت علی ہجویری رحمۃُ اللہ علیہ نے غزنی کے بزرگوں سے بھی بہت کچھ حاصل کیا تھا۔ وہ ریاضت و جفاکشی حصولِ تجربہ اور حصولِ علم کی خاطر اپنے پیر و مرشد کے ساتھ بھی کئی ممالک بھی پھرتے رہے اور تنہا بھی کئی مقامات پر گئے اور ریاضتِ شاقہ کے علمی سبق حاصل کرتے رہے۔

کشف المحجوب میں جہاں آپنے ادب کی خوبیاں اور احکام بیان کئے ہیں، وُہ اپنے سفر خراسان کا ذکر کرتے ہیں۔ مَیں نے خراسان کے ایک گاؤں جس کو کمندور کہتے ہیں۔ ایک آدمی کو دیکھا جس کو ادیب کمندی کہتے تھے۔ یہ بزرگ شخص بیس سال تک پاؤں کے بل کھڑا رہا۔ اور سوائے نماز کے کبھی نہیں بیٹھا تھا۔ لوگوں نے کھڑا رہنے کا سبب پُوچھا۔ جواب دیا مجھے ابھی تک یہ درجہ حاصل نہیں ہُوا کہ خدا کے مشاہدہ میں بیٹھنے کی عزت حاصل کر سکوں۔

حضرت ایک مرتبہ ماوراالنہر جا نکلے۔ احمد حماد سرخش آپ کے رفیق تھے۔ ان سے پُوچھا کہ تم نکاح کیوں نہیں کرتے؟ اُس نے کہا ضرورت نہیں معلوم ہوتی۔ فرمایا کیوں؟ کہا کہ مَیں نے اپنے زمانے میں یا اپنے سے غائب ہوتا ہوں تو دونوں جہانوں سے مجھے کچھ یاد نہیں ہوتا۔ اور جب حاضر ہوتا ہوں تو اپنے نفس کو ایسا رکھتا ہوں کہ ایک روٹی کو ہزار حُور سے بہتر سمجھتا ہوں۔ پس دل کے شغل سے بہتر اور کوئی شغل نہیں۔



گنج بخشی آپ کی آفاق میں مشہور ہے ‏ ‏ ‏ ‏ دِل دہی خستہ دِلوں کا آپ کا دستور ہے

نرغہ اعدا میں یہ قلبِ حزیں محصور ہے ‏ ‏ ‏ ‏ المدد یا گنج بخشؒ منتظر مہجور ہے

# حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی لاہور تشریف آوری

غزنی سے لاہور کا سفر جس قدر دُشوار گذار ہے۔ جس قدر دور دراز فاصلے پر ہے۔ اس کو کون نہیں جانتا۔

مُلک الگ، زبان الگ، معاشرت الگ، آب و ہوا میں نمایاں اختلاف ایسے ملک اور ایسے دُور دراز سفر کی تیاریوں کے لیے جس قسم کے سازو سامان کی ضرورت ہے وُہ بھی کسی سے پوشیدہ نہیں۔ مگر حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ پا پیادہ بغیر کسی سازو سامان اور بغیر کسی اہتمام و انصرام کے روانہ ہوئے۔ اس ملک میں جس کے رستے سے بھی ناواقف ہیں اور جس کے باشندوں میں سے کسی ایک سے بھی شناسائی نہیں رکھتے تھے۔

بلکہ اتنا بھی نہیں جانتے تھے کہ کسی کی کشش لیے جاتی ہے اور کس کام اور مقصد کے لیے۔

حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اپنے دو ہمراہیوں سمیت اپنے پیر و مُرشد حضرت خواجہ ابوالفضل ختلی رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد کے مُطابق منزلوں پر منزلیں طے کرتے راستے کے دیہاتی باشندوں کو پُر حکمت نصائح کے موتی لٹاتے، فقر و فاقہ اور صبر و شکر سے شکم پُری کرتے آبلہ پا، کو خارِ راہ کا شکار بناتے لاہور پہنچے۔ حضرت اشاعتِ دین اور تبلیغِ دینِ اسلام کے لیے لاہور تشریف لائے۔

# حضرتؒ کی پہلی کرامت مسجد کے متعلق ظاہر ہوئی

حضرت نے جب یہ مسجد بنائی تو اور مسجدوں کی نسبت اس کے قبلہ کا رُخ ذرا سا جنوبی سمت تھا۔ علماء لاہور نے اِس پر اعتراض کیا۔ حضرت اعتراض سُنکر خاموش ہو رہے۔

تعمیرِ مسجد سے فراغت پائی تو آپ نے کل علماء و فضلاء کو بلایا اور خود امام بن کر اس میں نماز پڑھائی۔ نماز کے بعد تمام حضرات سے فرمایا کہ تم لوگ اس مسجد کے قبلہ پر اعتراض کرتے ہو۔ اب دیکھو قبلہ کس طرف ہے۔ جب انہوں نے نظر اُٹھا کر دیکھا تو یکبارگی قبلہ بالمشافہ بچشم ظاہر نظر آیا۔ حضرت نے فرمایا بتاؤ قبلہ کدھر ہے؟ قبلہ کو سیدھے رُخ پر دیکھ کر سب معترضین نادم ہوئے اور آپ سے معذرت چاہی۔

حضرت اس کرامت سے فوراً ہی سارے شہر میں مشہور ہو گئے اور رفتہ رفتہ تمام ہندوستان میں قطب الاقطاب مشہور ہو گئے۔

حضرت کے دم قدم سے اہلِ پنجاب اور بالخصوص اہل لاہور کو بہت سے رُوحانی فیوضات نصیب ہوئے اور سینکڑوں اور ہزاروں لوگوں کو آپ سے اخلاق حسنہ اور کلام پُر تاثیر سے اِسلام کی لازوال نعمت میسّر ہوئی۔

آپ کی زندگی اور آپ کے کلام، کام نے وہ اثر کیا جو تیر و تفنگ تیغ و تبر اور توپ اور بندوق سے بھی ناممکن تھا۔ لوگ جوق در جوق حلقۂ اِسلام میں داخل ہوئے تھے۔

اور اس مظہر نورِ خدا، عارفوں کے پیر کامل اور کاملوں کے راہنما کی توجہ سے تاریکی سے روشنی، جہالت سے شائستگی، بے علمی سے علم اور کفر سے اسلام میں آتے تھے۔

اِن ہزار ہا بندگانِ خدا میں سے سب سے پہلے جو مسلمان ہوا وہ معمولی آدمی نہیں تھا۔ بلکہ سلطان مودود والی کابل وغزنی کی طرف سے ولایت پنجاب کا نائب حاکم تھا۔ اور جادُو کی بہت مہارت رکھتا تھا۔ جس کا نام رائے راجو تھا۔

لاہور کے تمام گوجر برادری نذرانہ کے طور پر اپنی بھینسوں کا دودھ رائے راجو کی خدمت میں روزانہ پیش کرتے تھے۔ ایک دن ایک بڑھیا نذرانے کا دُودھ لے کر جا رہی تھی۔ کہ حضرت داتا صاحب نے اس بڑھیا کو کہا کہ ہمیں دُودھ دے دو۔ بڑھیا نے کہا۔ ہم اگر دُودھ رائے راجُو کو نہ دیں تو ہماری بھینسوں کے تھنوں سے خُون آنے لگتا ہے۔

حضرت نے کہا کہ ایسا نہیں ہو گا تم دُودھ ہمیں دے دو۔ حضرت کی بات بڑھیا پر اثر کر گئی اور بڑھیا نے دُودھ حضرت صاحب کو دے دیا۔ حضرت صاحب نے ضرورت کا دُودھ رکھ کر باقی دُودھ ساتھ جو دریا بہتا تھا۔ اس میں ڈال دیا۔

بڑھیا اپنے گھر واپس چلی گئی اور جب بھینس کے نیچے دُودھ دوہنے کے لیے بیٹھی تو اللہ تعالےٰ نے حضرت داتا صاحب کا صدقہ دُودھ میں برکت ڈال دی۔ بڑھیا نے گھر کے تمام برتن دُودھ سے بھر لیے اور پھر پڑوسیوں کے برتن منگوا کر بھرنے شروع کر دیئے۔ علاقہ کے لوگوں نے یہ ماجرا دیکھا تو حیران رہ گئے۔ اور بڑھیا سے پُوچھا کہ کیا بات ہے۔ جو کہ آج دُودھ ختم ہونے کا نام نہیں لے رہا۔ بڑھیا نے لوگوں کو حضرت داتا صاحب کو دُودھ دینے کا واقعہ سُنایا لوگوں نے دُودھ کی اس قدر برکت دیکھ کر وَلی اللہ کی کرامت جانا۔ اور سب لوگوں نے حضرت داتا صاحب گنج بخش رحؒ کی خدمت میں دُودھ کا نذرانہ عقیدت پیش کیا۔ فیض بابرکت حاصل کیا۔

جب یہ خبر رائے راجُو کو پہنچی تو وہ غصّے میں لال پیلا ہونے لگا۔ اور حضرت داتا صاحب کی خدمت میں حاضر ہُوا۔

اور بڑے تکبرانہ انداز میں کہنے لگا کہ ایسے نہیں چلے گا۔ کچھ دیکھو اور دکھاؤ۔
حضرت داتا صاحب نے کہا تم ہی دکھاؤ جو دکھانا ہے۔ رائے راجو نے کچھ دیر آنکھیں
بند کر کے ہوا میں ہاتھ لہرایا اور آدھا خربوزہ حاصل کیا اور حضرت داتا صاحب کو
کہنے لگا یہ خربوزہ جنت سے لایا ہوں۔ حضرت داتا صاحبؒ نے اپنا جائنماز اُٹھایا
اور نیچے سے ثابت خربوزہ حاصل کر کے رائے راجو کو دیا اور کہا یہ جنت کے اُسی
پودے کا خربوزہ ہے جس سے تُو آدھا لایا تھا۔

رائے راجو نے کہا ایسے نہیں یہ دیکھو کہہ کر ہوا میں اُڑنے لگا۔ حضرت داتا صاحب
رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے لکڑی کے جوتے اُوپر اُٹھا کر کہا جاؤ اِس لعین کو نیچے لے آؤ۔
دیکھتے ہی وہ جوتے رائے راجو کے سر پر پڑنے لگے تو رائے راجو فوراً حضرت داتا صاحبؒ
کے قدموں میں گر پڑا۔ اور رو رو کر حضرت کی غلامی کے لیے التجا کرنے لگا۔

حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ نے اُس کو اپنا مُرید خاص بنا کر مسلمان کر دیا۔ یہ پہلا
ہندوستانی شخص تھا۔ جو حضرت داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ پر مسلمان ہوا تھا۔ اِس
کے پیچھے ہزاروں لوگوں نے اِسلام قبول کیا۔

حضرت نے اپنے خاص مُرید کو خلافت عطا کر کے اس کا نام "شیخ ہندی" رکھا۔ تمام
موجُودہ مجاور اِسی شیخ ہندی کی اولاد سے ہیں۔ جو کہ سلسلہ بہ سلسلہ حضرت داتا گنج بخش
رحمۃ اللہ علیہ کے گدی نشین مقرر ہوتے آ رہے ہیں۔

حضرت کی اِس کرامت کی یاد میں آج بھی سالانہ عُرس مُبارک پر جو ۱۸-۱۹-۲۰
صفر کے مہینے میں ہر سال ہوتا ہے۔ صُوبہ پنجاب کے سب چھوٹے بڑے شہروں کی تمام
گوجر برادری لاکھوں من دودھ کا نذرانہ عقیدت پیش کرتے ہیں۔ جس سے عُرس
مُبارک کے تین دن سبیل دودھ جاری رہتی ہے۔ اور لاکھوں عقیدت مند حضرات
تبرّک حاصل کر کے فیض یاب ہوتے ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ترکیبِ ختم شریف

جناب سرکار دو عالم نبی مکرّم، نورِ مجسّم، ہادیٔ انس وجاں رحمتِ عالمیاں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم۔

## ۱۲۔ رَبِیۡعُ الۡاَوّل

اَلۡحَمۡدُ شَرِیۡف ۱۱ مرتبہ، دُرُود شریف ۳۶۰، یَا ھَادِیُ یَا نُوۡرُ ۳۶۰، یَا ھَادِیُ یَا مُنَوِّرُ ۳۶۰، یَا حَضۡرَتُ سَیِّدَ الۡعَرَبِ وَالۡعَجَمِ شَیۡئًا لِلّٰہِ ۳۶۰، صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡکَ وَسَلَّمۡ یَا رَسُوۡلَ اللّٰہِ ۳۶۰ مرتبہ صَلَوَاتُ اللّٰہِ تَعَالٰی سَرۡمَدًا عَلَی النَّبِیِّ مُحَمَّدٍ فریاد رس یَا حَضۡرَتُ اَلۡمَدَدُ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا رَسُوۡلَ اللّٰہِ ۵ اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا حَضۡرَتُ سَیِّدَ الۡعَرَبِ وَالۡعَجَمِ شَیۡئًا لِلّٰہِ مُشۡکِلۡکُشَا بِالۡخَیۡرِ ۳۶۰ مرتبہ، دُرُود شَرِیۡف ۳۶۰ مرتبہ، اَلۡحَمۡدُ شَرِیۡف ۱۱ مرتبہ، یَا حَضۡرَتُ یَا سَرۡوَرُ یَا صِدِّیۡق یَا عُمَرۡ یَا عُثۡمَانُ یَا حَیۡدَرۡ یَا شَبِّرۡ یَا شَبِیۡرۡ شر کن دفع خیر آور ۳۶۰ مرتبہ اَلۡحَمۡدُ شَرِیۡف ۱۱ مرتبہ۔

# ترکیب ختم غوثیہ عالیہ

اَلۡحَمۡدُ شَرِیۡف ۱۱ مرتبہ، دُرُود شَرِیۡف ۱۱۱ مرتبہ، سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکۡبَرُ ط وَلَا حَوۡلَ وَلَا

قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۱۱۱ مرتبہ، خُذْ بِیَدِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ یَاحضرت
سُلطان شیخ سیّد عَبدُ الْقَادِرِ جیلانی اَلْمَدَدْ ۱۱۱ مرتبہ۔ بِسْمِ اللّٰہِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْکَ
وِزْرَکَ ۝ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَہْرَکَ ۝ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ۝
فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ
فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ۝ ۱۴۱ مرتبہ، سُوْرَۃ یٰسٓ ایک مرتبہ
یَا بَاقِیْ اَنْتَ الْبَاقِیْ ۱۱۱ مرتبہ، یَا کَافِیْ اَنْتَ الْکَافِیْ ۱۱۱ مرتبہ، یَا شَافِیْ اَنْتَ
الشَّافِیْ ۱۱۱ مرتبہ، یَا ھَادِیْ اَنْتَ الْھَادِیْ ۱۱۱ مرتبہ، یا حضرت شاہ محی الدین
مشکل کشا بالخیر ۱۱۱ مرتبہ، یَا حَضْرَتْ غَوْثْ اَغِثْنَا بِاِذْنِ اللّٰہِ ۱۱۱ مرتبہ،
سَہِّلْ فَسَہِّلْ یَا اِلٰھِیْ کُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ ۱۱۱ مرتبہ
امداد کُن، امداد کُن از رنج و غم آزاد کُن در دین و دُنیا شاد کُن
یا غوثِ اعظم دستگیر ۱۱۱ مرتبہ، یا شَیْخ سَیِّدْ عَبْدُ الْقَادِرْ شَیْئًا لِلّٰہِ ۱۱۱ مرتبہ
مشکلات بے عدد دارم، شَیْئًا لِلّٰہِ غوثِ اعظم پیرِ ما ۳ مرتبہ، ما ہمہ محتاج
تو حاجت روا، اَلْمَدَدْ یَا غَوْثِ اَعْظَمْ سَیِّدَا ۳ مرتبہ، خُذْ یَدِیْ یا شاہِ
جِیلاں خُذْ یَدِیْ۔ شَیْئًا لِلّٰہِ اَنْتَ نُوْرُ الْاَحْمَدْ صلی اللہ علیہ وسلم ۳ مرتبہ،
وقت امداد یا شہِ بغداد رس بفریاد یا شہِ بغداد ۳ مرتبہ۔ دُرُوْدْ شریف
۱۱۱ مرتبہ، اَلْحَمْدُ شریف ۱۱ مرتبہ

مندرجہ بالا ختم شریف کے بعد کلمہ شریف اور اسمِ ذات کا ذکر کیا جائے۔

نوٹ:۔ اسمِ ذات (اللہ) کا ذکر کرنے سے پہلے یہ کلمات پڑھے جائیں:۔
کَلِمَۃُ حَقٍّ عَلَیْھَا وَبِھَا نَحْیٰ وَنَمُوْتُ وَنُبْعَثُ اِنْشَاءَ اللّٰہُ عَلَیْھَا
مِنَ الْاٰمِنِیْنَ اٰمِیْنَ اور ذکر شریف ختم کرنے کے بعد اَللّٰہُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ

وَهُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

# ختم شریف حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

حضور کا یوم وصال ۹ محرم الحرام ہے اور تاریخ عرس مبارک ۱۹ صفر المظفر

الحمد شریف ۳ مرتبہ۔ درود شریف ۱۱۱ مرتبہ۔ کلمہ تمجید ۱۱۱ مرتبہ۔ سورۃ اخلاص ۱۱۱ مرتبہ۔ آیہ کریمہ ۱۱۱ مرتبہ۔ خُذْ بِیَدِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ یا حضرت شہنشاہ سید علی مخدوم ہجویری المدد ۱۱۱ مرتبہ۔ کلمہ طیبہ ۱۰۰ (یکصد) مرتبہ۔ الحمد شریف ۳ مرتبہ

# ایصالِ ثواب کا طریقہ

نعت خوانی، ختم شریف، ذکر واذکار، قیام وسلام اور تلاوت مجید کے بعد اس طرح ایصالِ ثواب کریں: "یا اللہ جو کلماتِ طیبات اس محفلِ مقدس میں پڑھے اور سنے گئے اور جو تبرکات طعام شیرینی اور پھل پھول وغیرہ رکھے گئے ان سب کو اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقے میں قبول فرما کر ان کا ثواب پہنچا دیجیو، بخدمتِ اقدس حضور سید المرسلین شفیع للمذنبین رحمۃ للعالمین سرکار دوعالم حیات النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ بارواحِ جمیع انبیاء و مرسلین علیہم السلام، بارواح والدین شریفین، آباء واجداد، اہل بیت عظام، ازواجِ مطہرات اور اصحابِ کرام (حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام) تابعین و تبع تابعین و امامانِ اہل بیت (حضور نبی مکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)، و شہدائے کربلا رضوان اللہ تعالٰی علیہم اجمعین بالخصوص بخدمت والا سلطان الاولیاء قطب الاقطاب حضور محبوبِ سبحانی قطب ربانی غوث صمدانی شہباز لامکانی میراں محی الدین شیخ عبدالقادر الجیلانی قدس سرہ النورانی رضی اللہ تعالٰی عنہ، حضرت مخدوم علی بن عثمان ہجویری المعروف داتا گنج بخش و جمیع بزرگان و سادات سلسلہ عالیہ قادریہ اویسیہ، چشتیہ، سہروردیہ، نقشبندیہ وغیرہ وغیرہ بارواحِ جمیع صدیقین، شہداء وصالحین، اولیاء کرام، صوفیائے عظام، خاصانِ خدا، مقربانِ الٰہ (متقدمین سے لے کر متاخرین تک) بارواحِ جمیع المومنین والمومنات والمسلمین والمسلمات۔"
صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ بِقَدْرِ حُسْنِہٖ وَجَمَالِہٖ وَسَلَّمْ
بعدہٗ اپنے اور جملہ مسلمانوں کے لیے دعائے خیر کریں۔

# عہد نامہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ؕ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعْهَدُ اِلَيْكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ فَلَا تَكِلْنِيْٓ اِلٰى نَفْسِيْ فَاِنَّكَ اِنْ تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ تُقَرِّبْنِيْ اِلَى الشَّرِّ وَتُبَاعِدْنِيْ مِنَ الْخَيْرِ وَاِنِّيْ لَا اَتَّكِلُ اِلَّا بِرَحْمَتِكَ فَاجْعَلْ لِّيْ عِنْدَكَ عَهْدًا تُوَفِّيْهِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ؕ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖٓ اَجْمَعِيْنَ ؕ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝



# دُعا

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ
(اور تمہارے رب نے فرمایا کہ تم مجھے پکارو میں تمہاری دُعا قبول کروں گا۔)

## دُعا عبادت کا مغز ہے۔

دُعا سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کے ہاں کوئی چیز معزز نہیں ہے (ترمذی، ابنِ ماجہ)

اے خدائے بزرگ و بلند! ہم عاجز و ناچیز، کمزور و ناتواں تیرے بندے تیری پناہ کے طلب گار ہیں۔ ہمیں راندۂ درگاہِ ایزدی شیطان کے شر سے محفوظ و مامون فرما۔ ہم اپنی تمام تر عاجزی و انکساری کے ساتھ تیری بارگاہ میں حاضر ہیں۔ بیشک تو ہی تمام جہانوں کا مالک ہے۔ بڑا مہربان اور رحم والا ہے۔ سب تعریفیں تیرے ہی لیے ہیں۔ تو ہی روزِ جزا کا مالک ہے۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہماری اور ہمارے ماں باپ، بہن بھائی، بیوی بچوں اور تمام مسلمانوں کی مدد فرما۔

سیدھا دکھا اُن لوگوں کا راستہ تیرے انعام کے مستحق ٹھہرے۔ ہمارے قدم اُس راستے پر نہ اُٹھیں جس پر چل کر ہم راہ ہی گُم کر بیٹھیں۔ نہ راستہ اُن لوگوں کا جن پر تیرا غضب نازل ہُوا۔ ہم تجھ سے راہِ مستقیم کے طلب گار ہیں۔ سیدھے راستے کو ہمارا مقدر بنا دے۔ اے ہمارے پروردگار ہماری یہ دُعا قبول فرمائیے۔ بلاشبہ آپ خوب سُننے والے ہیں اور جاننے والے ہیں۔ ہمارے حال پر رحم فرما۔ ہماری دُنیا و آخرت بہتر کر دے۔

اے ہمارے رَب! بلاشبہ آپ تمام لوگوں کو میدانِ حشر میں جمع کرنے والے ہیں۔ جس میں ذرا شک نہیں۔ بلاشبہ ہم ایمان لائے۔ سو آپ ہمارے گناہوں کو مُعاف کر دیجئے۔ اور ہم کو عذابِ دوزخ سے بچا لیجئے۔ اے اللہ آپ تمام ملک کے مالک ہیں جس کو چاہتے ہیں ملک دے دیتے ہیں اور جس سے چاہتے ہیں، ملک لے لیتے ہیں۔ آپ ہر چیز پر قدرت رکھتے ہیں۔ آپ رات کو دن میں داخل کر دیتے ہیں اور دن کو رات میں داخل کر دیتے ہیں اور جس کو چاہتے ہیں۔ بے شمار اور بے حساب رزق عطا فرماتے ہیں۔

اے ہمارے رَب! اپنی عنایت سے ہم سب کو اچھی اولاد سے نواز اور جو اولاد ہیں اس کو نیک اور صالح عمل کی ہدایت فرمایئے۔ بیشک آپ دُعا سُننے والے ہیں۔ اے ہمارے پالنہار گناہوں کو اور ہمارے کاموں میں ہمارے حد سے نکل جانے کو بخش دیجئے اور ہم کو ثابت قدم رکھیئے۔

اے ماں باپ سے زیادہ مہربان داتا! تیرے گنہگار بندے اور بندیاں سخت پریشانی کے عالم میں فریاد کرتے ہیں۔ اپنے محبوب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے سے ہماری خطائیں مُعاف فرما ہم کو دُنیا و آخرت کے عذاب سے بچا اور رحم و کرم فرمایئے۔

تُونے ہمیں انسان بنایا۔ عزت اور خلافت کا خلعت پہنایا۔ ہمیں دولت دی۔ سلطنت بخشی زمین میں وراثت عطا کی مگر ہم نے تیری نعمتوں کی قدر نہ جانی۔ تُونے ہمیں سنوارا۔ ہم نے اپنی صُورتوں کو بگاڑا۔ تیری راہ کو چھوڑا۔ تیرے حکموں سے مُنہ پھیرا۔ تجھ سے اپنا رشتہ توڑا۔ نفس و شیطان کے جال میں پھنسے، گناہ کیے وُہ بھی سخت کہ جانور بھی اُن سے پناہ مانگیں۔ نافرمانیاں کیں اور ایسی شدید کہ اُن سے پتھر بھی لرز جائیں۔

اے اللہ! اقراری مجرم، رُوسیاہ، گنہگار، بدکار، عصیاں شعار، شرمسار تیری

رحمت و مغفرت کے اُمیدوار، آنکھوں سے آنسو بہاتے تیرے عذاب سے ڈرتے، تیری ناراضگی سے گھبراتے، ہاتھ پھیلاتے، شرم سے سر جھکائے۔ گڑگڑاتے تیرے دربار میں حاضر ہیں۔ اے عزیز و غفار ہمیں مُعاف کر دے۔ ہم کو بخش دے۔ دُنیا میں خوشحالی فرما، آخرت کو ہمارے لیے بہتر بنا دے۔ یا اللہ! ہم جو کچھ بھی ہیں تیرے محبُوب کملی والے تاجدار، سیدِ ابرار، احمدِ مختار صلی اللہ علیہ وسلّم کے اُمّتی ہیں۔ جنہوں نے ہمارے لیے ساری ساری رات آنسو بہائے۔ اُمّت کی مغفرت کے لیے دُعائیں فرمائیں۔ تیرے جاہ و جلال تیرے فضل و کمال، تیرے جُود و عطا اور تیرے محبُوب محمّد مُصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلّم کی ذات و صفات کو وسیلہ بناتے ہیں۔ اپنی عزّت اور اُن کی رحمت کا صدقہ ہمارے گناہ مُعاف فرما دے۔ حضرت غوث پاکؒ اور حضرت داتا گنج بخشؒ کا صدقہ ہماری بگڑی بنا دے۔ ہمیں اپنی محبت کا جام پِلا دے۔ ہماری ڈُوبتی کشتی ترا دے۔ ہمارے بیڑے کو پار لگا دے۔

یاالٰہی ہماری خطاؤں، ہماری جہالت، ہمارے معاملات میں ہماری زیادتیوں کو مُعاف کر اور اس چیز (گناہ) کو بھی بخش جس کو تُو ہم سے زیادہ جانتا ہے۔ اے اللہ بخش دے ہم کو ہماری بے پرواہی۔ ہماری خطاؤں کو، ہماری بُرائیوں کو یاالٰہی بخش دے وُہ گناہ ہم نے اوّل کیے ہیں آخر کیے ہیں اور جو چُھپ کر کیے ہیں اور جو ظاہر کیے ہیں اور وُہ گناہ جن کو تُو ہم سے بہتر جانتا ہے۔ اے دِلوں کو پھیرنے والے اللہ! ہمارے دِلوں کو اپنی اطاعت کی طرف پھیر دے۔ یاالٰہی! ہم تجھ سے ہدایت و پرہیزگاری پاک دامنی اور لوگوں سے بے پرواہی مانگتے ہیں۔ یاالٰہی ہمارے دین و دُنیا اور آخرت کو سنوار دے۔ ہماری دُعائیں قبول فرما۔ ہمارے بیماروں اور لاچاروں کو تندرستی اور صحت عطا فرما۔ مُصیبت زدہ لوگوں کی مُصیبت دُور کر۔ ہمیں فقر و فاقہ سے بچا۔ حقیقی غنا عطا فرما، اپنا بنا اور اپنی راہ پر چلا۔ اِس کتاب کے معاونین حضرات کی

دُنیا و آخرت کی مشکلیں آسان فرما۔ نیک دل حاجتیں پوری فرما۔ کاروبار میں برکتیں نازل فرما۔ بے اولادوں کو نیک اور صالح اولاد عطا فرما اور دین اسلام پر صحیح طور پر چلنے کی توفیق دے۔ ہمیں نمازی پرہیزگار بنا۔ ہم کو نیک ہدایت عطا فرما کر ہم سے وہ خدمتیں لے جن سے تُو راضی ہو۔ ہمیں اپنی رضامندی اور محبوبیت کا خلعت پہنا اور مہربان ہو جا۔

ربنا تقبل منا انك انت السميع العَليم و تب عَلينا انك انت التواب الرحيم وَصَلى الله تعالىٰ علىٰ خير خلقهٖ و نورِ عرشهٖ و زينةِ فرشهٖ و افضل الانبيآء والمرسلين سيدنا وسندنا و حَبِيبنا و مولانا مُحمّد و علىٰ آله و اصحٰبهٖ و اهلِ بيتهٖ و ازواجهٖ و ذريتهٖ اجمعين برحمتك يا ارحم الرحمين ۔

خدایا بحقِ بنی فاطمہ رضی اللہ عنہا
کہ بر قولِ ایماں کنی خاتمہ
اگر دعوتم رد کنی ور قبول
من و دست و دامانِ آلِ رسول ﷺ

آمین ثُمّہ آمین

الحاج ملک رضا محمد اعوان



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

والصلوٰۃ علیٰ رسولہ النبی الکریم

# سلام بحضور سرورِ کونین سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

از حضرت غلام مصطفیٰ صاحب عشقی رحمۃ اللہ علیہ

یا شفیعَ الوریٰ سلامٌ علیک — یا نبیَّ الھدیٰ سلامٌ علیک

خاتمُ الانبیاء سلامٌ علیک — سیّدُ الاصفیا سلامٌ علیک

احمدُ لیس مثلکَ احدٌ — مرحبا مرحبا سلامٌ علیک

واجبٌ حبُّکَ علی المخلوقِ — یا حبیبَ العُلیٰ سلامٌ علیک

اعظمُ الخلقِ اشرفُ الشُّرفا — افضلُ الاذکیا سلامٌ علیک

کُشِفت منکَ ظُلمۃُ الظُّلمِ — انت بدرُ الدُّجیٰ سلامٌ علیک

طلعت منکَ کوکبُ العرفان — انت شمسُ الضُّحیٰ سلامٌ علیک

مھبطُ الوحیِ منزلُ القرآن — صاحبُ الاھتدا سلامٌ علیک

انکَ مقصدی وملجائی — انکَ مُدّعا سلامٌ علیک

مطلبی یا حبیبی لیس سواکَ — انت مطلوبنا سلامٌ علیک

سیّدی یا حبیبی مولائی — لکَ روحی فدا سلامٌ علیک

ھٰذا قولُ غلامکَ عشقی

منہُ یا مصطفیٰ سلامٌ علیک

ہزار بار بشویم دہن زمشک و گلاب

ہزار مرتبہ (بھی) میں دھولوں منہ مُشک سے اور عرقِ گلاب سے

ہنوز نامِ تو گفتن کمالِ بے اَدبی است

اب بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا نامِ مبارک (اِس مُنہ سے) کہنا بے ادبی کی انتہا ہے

---

اگر نامِ محمدؐ را نیاوردے شفیعِ آدمؑ

اگر نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم شفاعت کرنے والے کا وسیلہ نہ لاتے آدم علیہ السلام

نہ آدمؑ یافتے توبہ۔ نہ نوحؑ از غرق نجّینا

تو نہ آدم علیہ السلام کی توبہ شرفِ قبولیت پاتی، نہ نوح علیہ السلام کو غرق ہونے سے نجات

---

یا غوثِ الاعظمؒ بمنِ بے سر و ساماں مددے

اے جنابِ غوث الاعظم رضی اللہ عنہ مجھ بے ساز و سامان کی مدد فرمائیے

قبلۂ دیں مددے کعبۂ ایماں مددے

اے ہمارے دین و ایمان کے راہنما مدد فرمائیے

**سر بہ قربان سرعت حلقۂ میراںؒ مددے**

میرا سر آپ کی عزت و عظمت پہ قربان اے سرداروں کے سردار مدد فرمائیے

**دستگیرؒ دو جہاں حضرتِ میراںؒ مددے**

دو جہاں کے مددگار، سرداروں کے سردار مدد فرمائیے

**بوئے خلق حسنیؓ رنگ گُلِ خوئے حسینؓ**

آپؒ سے خلقِ حسنیؓ کی خوشبو و مہک آتی ہے اور آپؒ کی عادات میں حسینیؓ رنگ و بو ہے

**نو بہارِ عجب، خونِ شہیداںؓ مددے**

آپ ایک دل کو لبھانے والی بہار ہیں۔ شہیدوں کے خون کی قسم مدد فرمائیے

**خواہشِ جام باہم حاجتِ بغداد بود**

آپ سے جام نوش کرنے اور بغداد شریف میں حاضری کی باہم خواہش رکھتا ہوں

**در خمارِ ظلمِ ساقیِ دوراں مددے**

اے مجلس کی رونق کے منبع آپ سے مستی کا طالب ہوں اے زمانے کی پیاس بجھانے والے مدد فرمائیے

**محتشم را تو شناسی کہ گدائے درِ تست**

میں تو آپ کے مقام و مرتبہ کو سمجھتا ہوں کیونکہ آپ کے در کا گدا ہوں

**پیرؒ پیراں مددے حضرتِ میراںؒ مددے**

اے رہبروں کے رہبر اور سرداروں کے سردار مدد فرمائیے

# دُعا

فضل کر یارب محمدؐ مصطفیٰؐ کیواسطے
سیّد کونین شاہِ انبیاءؑ کیواسطے

یا الٰہ العالمین یہ عرض میری کر قبول
استجب ھٰذا دعائے مجتبیٰؐ کے واسطے

دُور کر رنجِ دلی ہے سخت مجھکو بے کلی
اُس شہِ صدیقِ اکبرؓ باصفا کیواسطے

فیض کے ہاتھوں سے مجھکو میوۂ مقصد کھلا
اُس عمرؓ فاروق عادلِ بے ریا کیواسطے

دو جہاں میں حضرت عثمانؓ کے رُو سے مجھے
مت خجل کیجیو تو اُس صاحب حیاء کیواسطے

ہے ترے دربار عالی میں میری یہ التجا
حل ہو مشکل میری مشکل کشاؓ کے واسطے

بُلبلِ باغِ مدینہ قرۃ العینِ رسول
یعنی بی بی فاطمہؓ خیر النساء کے واسطے

دے خوشی دل کو مرے سرسبز کر نخلِ مراد
اُس جگر خستہ حسنؓ صاحب نوا کے واسطے

ہر طرف سے موجِ غم نے آن کر گھیرا اب مجھے
دے پناہ یارب شہیدِ کربلاؓ کے واسطے

کون تجھ بن دادرس ہو عاصی کا اے خدا
ہو تو ہی فریادرس زین العباؓ کے واسطے

ہیں بہت حیراں ہوں کر رحم کی مجھ پر نظر
جعفرؓ و باقرؓ علیؓ موسیٰؓ رضاؓ کے واسطے

موسیٰ کاظمؓ، تقیؓ، نقیؓ اور عسکریؓ
اور امام مہدیؓ پیر ہدا کے واسطے

یا الٰہی سب اٹھا لے دردمندوں کے بوجھ
غوث اعظمؒ پیشوا اولیاء کے واسطے

یا الٰہی تو خدایا دو جہان کا گنج بخشؒ
گنج بخش علیؒ ہر دوسرا کے واسطے

گنج بخشؒ مخدوم علیؒ صاحب سخا کے واسطے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لی خمسة اطفی بها حر الوباء الحاطمة

جناب غوث اعظم شاہ جیلاں

ہست ایں خانہ را دائم نگہباں

المصطفی والمرتضی وابناهما والفاطمة



من بندہ شرمسارم تو رحم کن رحیما

میں شرمسار بندہ ہوں تو رحم کر اے رحیم

اندر سرائے فانی کردم گناہ تو دانی

اس دنیائے فانی میں تو جانتا ہے میں نے گناہ کئے

شرمندہ روئے زردم جرم عظیم کردم

میرا چہرہ عظیم گناہوں کی وجہ سے زرد ہے

غیبت دروغ گفتم غافل نسے بخفتم

میں نے لوگوں کی برائیاں کیں اور جھوٹ بولا میں تجھ سے اکثر غافل ہو کر سویا

در وقت نزع جانم گویا بکن زبانم

میری جان عالم نزع میں ہے میری زبان کو گویائی دے

از تن رود چو جانم بستہ شود زبانم

جب میری جان تن سے جدا ہو اور میری زبان بند ہو جاتے

در گور چوں بمانم تنہا چوں بیکسانم

جب میں قبر میں ہوں اور بیکسوں کی طرح اکیلا ہوں

یا رب بحق مرداں گورم فراخ گرداں

اے میرے رب اپنے نیک بندوں کے طفیل میری قبر کو کشادہ کیجیو۔

من سعدی صفائم بر دین مصطفائم

میں سعدی باصفا ہوں اور میں تیرے حبیب کے ماننے والوں میں ہوں

ہر دم ہمیں بخوانم تو رحم کن رحیما

میں ہر دم یہی پڑھتا ہوں کہ اے میرے رحمٰن و رحیم اپنا فضل مجھ پر فرما۔ آمین

خستہ و درماندہ ام بہرِ خدا دستم بگیر
یا محیؒ الدین میراں غوثِ اعظم دستگیرؒ

ترجمہ: اے محی الدین میراں غوثِ اعظم دستگیرؒ میں مفلس و نادار اور عاجز و مسکین ہوں۔ خدا کے لیے میرا ہاتھ پکڑیں

آصف صابری

گنج بخشِ فیضِ عالم
مظہرِ نورِ خدا
ناقصاں را پیرِ کامل
کاملاں را راہنما

خواجہ معین الدین چشتیؒ